18-12-96

۲۰ شوال ۱۴۱۶ھ

MONDAY 11 MARCH 1996

225

72

CH-NO-51

| MARCH | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 |
| 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 |
| 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 |
| 22 | 23 | 24 | 25 | 26 | 27 | 28 |
| 29 | 30 | 31 | | | | |

فعل مجہول

# ثلاثی مزید فیہ

**۵۲ :-** اب آپ ابواب مزید فیہ سے فعل مجہول کے صیغے بنانے سیکھیں گے۔ یہ آپ پڑھ چکے ہیں کہ مجہول فعل ماضی بھی ہوتا ہے اور مضارع بھی۔ بلکہ فعل امر، فعل نہی اور فعل جو لام تاکید، نون ثقیلہ سے بھی مجہول ہوتا ہے لیکن ہم نے ذرا بعد مضارع مجہول سے ہی بنتے ہیں۔ اس لیے اس سبق میں ہم صرف ماضی مجہول اور مضارع مجہول کی بات کریں گے۔

**۵۲:۲** آپ نے فعل ثلاثی مجرد میں پڑھا تھا کہ وہاں ماضی معروف کے تین وزن ہو سکتے ہیں یعنی فَعَلَ، فَعِلَ اور فَعُلَ۔ مگر ماضی مجہول کا ایک ہی وزن ہوتا ہے یعنی فُعِلَ۔ اسی طرح مضارع معروف کے تین وزن ہو سکتے ہیں یعنی یَفْعَلُ، یَفْعِلُ، یَفْعُلُ۔ مگر مضارع مجہول کا ایک ہی وزن ہوتا ہے یعنی یُفْعَلُ۔ اس سے ہمیں ماضی مجہول اور مضارع مجہول کا ایک اہم بنیادی قاعدہ معلوم ہوتا ہے جس کو ہم مزید فیہ کے ماضی مجہول اور مضارع مجہول میں استعمال ہوتا دیکھیں گے۔

**۵۲:۳** دیکھیے ماضی مجہول (ثلاثی مجرد) کے وزن فُعِلَ سے ایک تو یہ معلوم ہو گیا کہ اسکا آخری حصہ عِلَ ہوتا ہے یعنی ع کلمہ کی کسرہ (ـِ) ہوتی ہے اور ل کلمہ تو (ماضی کے پہلے صیغے میں) ہمیشہ مفتوح ہی رہتا ہے۔ بس ایک بات تو یہ نوٹ کر لیجیے کہ مزید فیہ کے ماضی مجہول میں بھی ع کلمہ کی ہمیشہ کسرہ (ـِ) ہی آئے گی جبکہ اسکے پہلے صیغے میں ل کلمہ کی ہمیشہ فتحہ (ـَ) آئے گی۔

**۵۲:۴** دوسری یہ بات نوٹ کریں کہ اس آخری عِلَ سے پہلے مجرد میں تو ایک ہی حرف یعنی ف کلمہ ہوتا ہے جو مضموم (ـُ) آتا ہے فُعِلَ میں ف۔ اب اس سے قاعدہ یہ نکلتا ہے کہ مزید فیہ کے ماضی مجہول میں بھی آخری عِلَ سے پہلے جتنے بھی حروف آئیں گے خواہ وہ اصلی ہوں یا

| APRIL | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| | | | 1 | 2 | 3 | 4 |
| 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 |
| 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | | |

مثلاً (فَ عَلیہ) یا زائد ہوں ان سب کی حرکات بھی ضمہ میں بدل دی جائیں گی البتہ اس باب میں دو شد بلیسوں کا خیال رکھا جائے گا

(۱) ایک تو یہ کہ جہاں جہاں حرکت کی جگہ علامت سکون ہو گی اسے برقرار رکھا جائے گا یعنی اسکو ضمہ (ـُ) سے نہیں بدلا جائے گا

(۲) دوسرے یہ کہ جہاں ضمہ (ـُ) لگانے کے بعد آگے الف ہو جیسے (باب مفاعلہ اور تفاعل کے صیغوں میں آئے گا) تو آپ جو کہ فا کو پڑھا نہیں جا سکتا لہذا یہاں الف کو اپنی ماقبل حرکت (ـُ) کے موافق حرف یعنی "و" میں بدل دیں گے اور یوں "فا" کی بجائے "فو" پڑھا اور لکھا جائے گا

۵۲:۵ اب دیکھئے مذکورہ بالا قواعد کے مطابق

أَفْعَلَ سے ماضی مجہول کا وزن ہو گا أُفْعِلَ جیسے أَكْرَمَ سے أُكْرِمَ

فَعَّلَ سے 〃 〃 〃 〃 فُعِّلَ 〃 عَلَّمَ سے عُلِّمَ

فَاعَلَ سے 〃 〃 〃 〃 فُوْعِلَ 〃 قَاتَلَ سے قُوتِلَ

تَفَعَّلَ سے 〃 〃 〃 〃 تُفُعِّلَ 〃 تَقَبَّلَ سے تُقُبِّلَ

تَفَاعَلَ سے 〃 〃 〃 〃 تُفُوْعِلَ 〃 تَعَاقَبَ سے تُعُوْقِبَ

اِفْتَعَلَ سے 〃 〃 〃 〃 اُفْتُعِلَ 〃 اِمْتَحَنَ سے اُمْتُحِنَ

اِنْفَعَلَ سے 〃 〃 〃 〃 اُنْفُعِلَ یہ استعمال نہیں ہوتا ہے

اِسْتَفْعَلَ سے 〃 〃 〃 〃 اُسْتُفْعِلَ جیسے اِسْتَحْكَمَ سے اُسْتُحْكِمَ

نوٹ:- باب مفاعلہ اور باب تفاعل میں نوٹ کریں کہ ماضی مجہول بنانے کیلئے ان دونوں کے صیغہ ماضی میں الف سے قبل ضمہ (ـُ) آگئی تھی اس لئے الف "و" میں تبدیل ہو گیا

| MARCH | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 |
| 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 |
| 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 |
| 22 | 23 | 24 | 25 | 26 | 27 | 28 |
| 29 | 30 | 31 | | | | |

| APRIL | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| | | | 1 | 2 | 3 | 4 |
| 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 |
| 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | | |

نوٹ نمبر ۲ باب انفعال کے بارے میں یہ ذہن نشین کر لیں کہ مجرد کے باب کَرُمَ کی طرح اس سے بھی فعل ہمیشہ لازم آتا ہے اس لیے باب انفعال سے فعل مجہول استعمال نہیں ہوتا البتہ ایک خاص ضرورت کے تحت باب انفعال کے مضارع مجہول سے بعض الفاظ بنتے ہیں جن کا ذکر آگے چل کر اسماء مشتقہ کے باب میں آئے گا

۵۳:۶ .. مضارع مجہول بنانے کا طریقہ آپ نے پڑھا کہ مجرد میں مضارع مجہول کا ایک ہی وزن ہوتا ہے یعنی یُفْعَلُ اس سے ہمیں مزید فیہ کے مضارع مجہول بنانے کا بنیادی قاعدہ مل جاتا ہے اور وہ تین باتیں ہیں

(i) :- پہلی یہ کہ مضارع مجہول کا آخری حصہ ہمیشہ "عَلُ" ہی رہتا ہے یعنی ع کلمہ مفتوح آتا ہے اور مضارع کے پہلے حصے میں ل کلمہ ہمیشہ مضموم ہوتا ہے (اس کا باقی مجہول کے آخری حصے [سبق ۵:۲] سے مقابلہ کیجئے اور فرق یاد رکھیے

(ii) :- دوسری یہ کہ مضارع مجہول کی علامت مضارع ہمیشہ مضموم (ـُ) ہوتی ہے مجرد اور مزید فیہ معروف میں یہ ہمیشہ مفتوح ہوتی ہے ماسوائے ابواب اِفعال، تفعیل، مُفاعلة کے۔ جن کے مضارع معروف میں بھی علامت مضارع مضموم (ـُ) ہوتی ہے لیکن بہرحال مضارع مجہول میں علامت مضارع ہمیشہ مضموم ہوتی

(iii) :- تیسرے یہ کہ علامت مضارع اور آخری حصہ (عَلُ) کے درمیان جو بھی حروف آئیں گے ان میں سے جو حروف میں ساکن ہیں وہ مجہول میں بھی ساکن رہیں گے اور جو حروف میں متحرک ہیں (وہ مضارع معروف میں متحرک رہیں گے) یعنی ان سب کی حرکت فتحہ (ـَ) میں بدل جائے گی اگر کسی حرف پر پہلے ہی فتحہ (ـَ) ہو تو وہ برقرار رہے گی

۵۳:۷ اب دیکھئے کہ مزید کے قواعد کے مطابق

[illegible] فعل میں یُکْرِمُ سے یُکْرَمُ
یُعَلِّمُ سے یُعَلَّمُ
یُقَاتِلُ سے یُقَاتَلُ
یَتَقَبَّلُ سے یُتَقَبَّلُ
یَتَفَاخَرُ سے یُتَفَاخَرُ
[illegible]ـجِنُ : یُمْتَحَنُ
[illegible] میں ہوتا
[illegible]ـرِئُ سے یُسْتَقْرَءُ

۲۴ شوال ۱۴۱۶ھ
FRIDAY 15
MARCH 1996

| F | S | S | M | T | W | T |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 |
| 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 |
| 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 |
| 22 | 23 | 24 | 25 | 26 | 27 | 28 |
| 29 | 30 | 31 | | | | |

صفحہ نمبر ۹۵ کا بقایا

سارِقٌ (چوری کرنے والا) وغیرہ کہتے ہیں تو یہ اسم الفاعل
ہیں۔ یعنی ان میں متعلقہ کام کرنے والا کا مفہوم ہوتا ہے
مگر جملے میں اسم الفاعل حسبِ موقع مرفوع، منصوب
یا مجرور آسکتا ہے مثلاً ذَهَبَ عَالِمٌ۔ یہاں
عَالِمٌ اسم الفاعل ہے اور جملے میں بطور فاعل کے
استعمال ہوا ہے۔ اَکرمتُ عَالِمًا (میں نے ایک عالم کی
عزت کی) یہاں عالمًا اسم الفاعل تو ہے لیکن
جملے میں بطور مفعول آیا ہے۔ اس لیے منصوب ہے
اسی طرح کتابُ عالمٍ (عالم کی کتاب) یہاں
عالم اسم الفاعل ہے لیکن ترکیب اضافی میں مضاف
الیہ ہونے کی وجہ سے مجرور ہے



76 — 77

230

16 SATURDAY MARCH 1996 — ٢٥ شوال ١٤١٦ھ

EX. NO. 51

مندرجہ ذیل مصادر میں سے ہر ایک سے اس کے مضارع معروف اور مضارع مجہول کا پہلا صیغہ بنائیں

| مصادر | مضارع معروف | مضارع مجہول |
| --- | --- | --- |
| ① اِسْتِغْفَارٌ | يَسْتَغْفِرُ | يُسْتَغْفَرُ |
| ② اِجْتِهَادٌ | يَجْتَهِدُ | يُجْتَهَدُ |
| ③ تَذَكُّرٌ | يَتَذَكَّرُ | يُتَذَكَّرُ |
| ④ تَقْرِيبٌ | يُقَرِّبُ | يُقَرَّبُ |
| ⑤ مُجَاهَدَةٌ | يُجَاهِدُ | يُجَاهَدُ |
| ⑥ اِنْفَاقٌ | يُنْفِقُ | يُنْفَقُ |

اِسْتَغْفَرَ - يَسْتَغْفِرُ - اِسْتِغْفَارٌ : بخشش طلب کرنا

اِجْتَهَدَ - يَجْتَهِدُ - اِجْتِهَادٌ : کوشش کرنا

تَذَكَّرَ - يَتَذَكَّرُ - تَذَكُّرًا : نصیحت کرنا

قَرَّبَ - يُقَرِّبُ - تَقْرِيبًا : قریب کرنا

جَاهَدَ - يُجَاهِدُ - مُجَاهَدَةً : کوشش کرنا

اَنْفَقَ - يُنْفِقُ - يُنْفَقُ : خرچ کرنا

78

٢٦ شوال ١٤١٦ھ
SUNDAY 17
MARCH 1996

231

E.X.NO. 13

| MARCH | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 |
| 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 |
| 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 |
| 22 | 23 | 24 | 25 | 26 | 27 | 28 |
| 29 | 30 | 31 | | | | |

مصادر۔ مضارع معروف۔ مضارع مجہول

(7) اِغْتِعَالٌ۔ یَغْتَعِلُ۔ یُغْتَعَلُ

اِغْتَعَلَ۔ یَغْتَعِلُ۔ اِغْتِعَالٌ

(8) تَعَاذُبٌ۔ یَتَعَاذَبُ۔ یُتَعَاذَبُ

تَعَاذَبَ۔ یَتَعَاذَبُ۔ تَعَاذُبًا ایک دوسرے کو جھٹلانا

(9) اِشْلَامٌ۔ یَشْلِمُ۔ یُشْلَمُ

اَشْلَمَ۔ یَشْلِمُ۔ اِشْلَامًا مسلمان ہونا

(10) تَقَرُّبٌ۔ یَتَقَرَّبُ۔ یُتَقَرَّبُ

تَقَرَّبَ۔ یَتَقَرَّبُ۔ تَقَرُّبًا قریب ہونا

(11) اِسْتِحْسَانٌ۔ یَسْتَحْسِنُ۔ یُسْتَحْسَنُ

اِسْتَحْسَنَ۔ یَسْتَحْسِنُ۔ اِسْتِحْسَانًا اچھا سمجھنا

(12) اِجْتِنَابٌ۔ یَجْتَنِبُ۔ یُجْتَنَبُ

اِجْتَنَبَ۔ یَجْتَنِبُ۔ اِجْتِنَابًا پرہیز کرنا

۲۸ شوال ۱۴۱۶ھ
TUESDAY
MARCH 1996

19

پہلے 4 حصار کی گردان صفحہ نمبر 54، 55
بہر ملاحظہ

233

EX. NO. 51 'B'

| | | | MARCH | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 |
| 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 |
| 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 |
| 22 | 23 | 24 | 25 | 26 | 27 | 28 |
| 29 | 30 | 31 | | | | |

## تَعَاقُبْ

اس ایک مرد کا تعاقب کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا

| عدد | غائب مذکر | غائب مؤنث | حاضر مذکر | حاضر مؤنث | متکلم مذکر | متکلم مؤنث |
|---|---|---|---|---|---|---|
| واحد<br>معانی | يُتَعَاقَبُ | تُتَعَاقَبُ | تُتَعَاقَبُ | تُتَعَاقَبِيْنَ | أُتَعَاقَبُ | أُتَعَاقَبُ |
| تثنیہ<br>معانی | يُتَعَاقَبَانِ | تُتَعَاقَبَانِ | تُتَعَاقَبَانِ | تُتَعَاقَبَانِ | نُتَعَاقَبُ | نُتَعَاقَبُ |
| جمع<br>معانی | يُتَعَاقَبُوْنَ | يُتَعَاقَبْنَ | تُتَعَاقَبُوْنَ | تُتَعَاقَبْنَ | نُتَعَاقَبُ | نُتَعَاقَبُ |

## اِمْتِحَانٌ

فعل مضارع مجہول — اس ایک مرد کا امتحان لیا جاتا ہے یا لیا جائے گا

| عدد | غائب | | حاضر | | متکلم | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| واحد<br>معانی | يُمْتَحَنُ | تُمْتَحَنُ | تُمْتَحَنُ | تُمْتَحَنِيْنَ | أُمْتَحَنُ | أُمْتَحَنُ |
| تثنیہ<br>معانی | يُمْتَحَنَانِ | تُمْتَحَنَانِ | تُمْتَحَنَانِ | تُمْتَحَنَانِ | نُمْتَحَنُ | نُمْتَحَنُ |
| جمع<br>معانی | يُمْتَحَنُوْنَ | يُمْتَحَنَّ | تُمْتَحَنُوْنَ | تُمْتَحَنَّ | نُمْتَحَنُ | نُمْتَحَنُ |

APRIL

| F | S | S | M | T | W |
|---|---|---|---|---|---|
| | | | 1 | 2 | 3 |
| 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 |
| 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | |

...یا کیا جائے گا

متکلم

مؤنث

...دَلُ اُشْتَبَدَلُ

...لُ نُشْتَبَدَلُ

...لُ نُشْتَبَدَلُ





Book-3

1

24 SUNDAY MARCH 1996 — ۴ ذیقعد ۱۴۱۶ھ

CH-NO-52

## اسمائے مشتقہ

۵۳:۱ اسی کتاب کے حصہ دوم میں ہم نے سیکھا تھا کہ کسی ایک مادہ سے مختلف اوزان پر الفاظ کس طرح بنائے جاتے ہیں۔ ہم نے ثلاثی مجرد کے چھ ابواب اور مزید فیہ کے ثلاثی مزید فیہ کے آٹھ ابواب سے حسب ذیل افعال کے اوزان اور ان کو بنانے کے طریقے سیکھے تھے (i) فعل ماضی معروف (ii) فعل ماضی مجہول (iii) فعل مضارع معروف (iv) فعل مضارع مجہول (v) فعل امر (vi) فعل نہی

۵۳:۲ کسی مادہ سے بننے والے افعال کی یہ جو گردانیں ہم نے سیکھی ہیں ان کی بناوٹ اور گردانوں کے سمجھ لینے سے ایک طرف تو عربی کی ترجمہ کرتے وقت اور بول چال میں افعال کے مختلف صیغے استعمال کرنے میں مدد ملتی ہے اور دوسری طرف عربی عبارتوں میں افعال کے مختلف صیغوں کے استعمال کو پہچاننے اور ان کے معنی سمجھنے کی قابلیت پیدا ہوتی ہے۔ آگے چل کر ہم افعال ہی کی بناوٹ اور ساخت کے بارے میں ان حاصل کردہ معلومات کو بعض اسماء کی بناوٹ اور ساخت میں استعمال کرنا سیکھیں گے۔ اس سلسلے میں متعلقہ قواعد کے بیان سے پہلے چند تمہیدی باتیں کر لینا ضروری معلوم ہوتا ہے

۵۳:۳ کسی بھی مادہ سے بننے والے الفاظ (افعال ہوں یا اسماء) کی تعداد ہمیشہ یکساں نہیں ہوتی بلکہ استعمال اور مدار اہل زبان کے استعمال پر ہوتا ہے۔ بعض مادوں سے بہت کم الفاظ (افعال، اسماء) بنتے ہیں یا استعمال ہوتے ہیں جبکہ بعض مادوں سے استعمال ہونے والے الفاظ کی تعداد سینکڑوں تک پہنچتی ہے۔ پھر استعمال ہونے والے الفاظ کی بناوٹ بھی دو طرح کی ہوتی ہے۔ کچھ الفاظ کسی قاعدے اور اصول کے تحت بنتے ہیں یعنی وہ تمام مادوں سے یکساں طریقے پر یعنی ایک مقررہ وزن پر بنائے جاتے ہیں۔ ایسے الفاظ کو **مشتقات** کہتے ہیں

قاعدہ اور اصول کے تحت نہیں آتے مثلاً ملائک (فرشتہ) ملک) بادشاہ، رجل، مرد، رجال ٹانگ، جمال (خوبصورتی) جمل، اونٹ، دینار وغیرہ ایسے تمام بے قاعدہ اسماء کا تعلق تو ہر حال کسی نہ کسی مادے سے ہی ہوتا ہے اور ان کے معانی ڈکشنریوں میں متعلقہ مادے کے تحت ہی بیان کیے جاتے ہیں۔ لیکن ان کی بناوٹ میں کوئی یکساں اصول کارفرما دکھائی نہیں دیتا۔

۵۳:۷ تاہم کچھ اسماء ایسے بھی ہیں جو تمام مادوں سے قریباً یکساں طریقے سے بنائے جاتے ہیں۔ یعنی کسی ایک عام فعل سے ایک خاص مفہوم دینے والا اسم اسی طریقے سے پر بنایا جا سکتا ہے اس قسم کے اسماء کو اسماء مشتقہ کہتے ہیں مشتق کا مطلب ہے پھٹ کر نکلنے والا۔

۵۳:۸ جس طرح افعال کی بنیادی و بکثرت مستعمل صورتوں کی تعداد چھ ہے اسی طرح اسماء مشتقہ کی بھی بنیادی صورتیں چھ ہی ہیں ① اسم فاعل ② اسم مفعول ③ اسم الظرف ④ اسم الصفۃ ⑤ اسم التفضیل ⑥ اسم آلہ۔ بعض علماء صرف اسم ظرف کے دو حصے ظرف زمان اور ظرف مکان Time & Space کو الگ الگ کرکے اسماء مشتقہ کی تعداد سات بیان کرتے ہیں حقیقت یہ ہے کہ بلحاظ معنی فرق کے باوجود بناوٹ ظرف زمان و ظرف مکان ایک ہی شئی ہیں۔ اسی طرح بعض حضرات اسم المبالغہ کو بھی شامل کرکے اسماء مشتقہ کی تعداد آٹھ (۸) کر لیتے ہیں۔ لیکن غور سے دیکھا جائے تو اسم مبالغہ بھی اسم صفت کی ہی ایک قسم ہے نیز اسماء مبالغہ بنانے کا کوئی ایک قاعدہ بھی مقرر نہیں ہے اس لئے ہم مندرجہ بالا چھ اقسام کو اسماء مشتقہ شمار کرکے ان کی بناوٹ اور ساخت کے قواعد یعنی اوزان بیان کریں گے

MARCH

| F | S | S | M | T | W | T |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 |
| 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 |
| 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 |
| 22 | 23 | 24 | 25 | 26 | 27 | 28 |
| 29 | 30 | 31 | | | | |

4

# اسم الفاعل

**۴۲ :-** لفظ فاعل کے معنی ہیں "کرنے والا" پس اسم الفاعل کا مفہوم ہوا "کسی کام کو کرنے والے کا مفہوم دینے والا اسم" اردو میں اسم الفاعل کی پہچان یا اسے بنانے کا طریقہ کار یہ ہے کہ اردو کے مصدر کے بعد لفظ "والا" بڑھا دیتے ہیں جیسے لکھنا سے لکھنے والا، پڑھنے سے پڑھنے والا۔ انگریزی میں عموماً VERB کی بنیادی شکل form کے آگے er بڑھا دیتے ہیں اسم الفاعل کا مفہوم پیدا ہو جاتا ہے مثلاً Read سے Reader اور teach سے teacher۔ عربی زبان میں فعل ثلاثی مجرد سے اسم الفاعل بنانے کا طریقہ الگ ہے اور ثلاثی مزید فیہ سے اسم الفاعل بنانے کا طریقہ الگ ہے۔

**۴۳:۵** ثلاثی مجرد سے اسم الفاعل بنانے کیلئے فعل ماضی کے پہلے صیغے سے مادہ معلوم کریں اور پھر اسے "فاعل" کے وزن پر ڈھال لیں یہ اسم الفاعل ہو گا جیسے ضَرَبَ سے ضَارِبٌ (مارنے والا) طَلَبَ سے طَالِبٌ، غَفَرَ سے غَافِرٌ (بخشنے والا)

**۴۴:۵** اسم الفاعل کی نحوی گردان عام اسماء کی طرح ہی ہو گی

| | جر | نصب | رفع | |
|---|---|---|---|---|
| واحد | فَاعِلٍ | فَاعِلًا | فَاعِلٌ (کرنے والا ایک مرد) | مذکر |
| تثنیہ | فَاعِلَيْنِ | فَاعِلَيْنِ | فَاعِلَانِ (کرنے والے دو مرد) | مذکر |
| جمع | فَاعِلِيْنَ | فَاعِلِيْنَ | فَاعِلُوْنَ (کرنے والے سب مرد) | مذکر |
| واحد | فَاعِلَةٍ | فَاعِلَةً | فَاعِلَةٌ (کرنے والی ایک عورت) | مؤنث |
| تثنیہ | فَاعِلَتَيْنِ | فَاعِلَتَيْنِ | فَاعِلَتَانِ (کرنے والی دو عورتیں) | مؤنث |
| جمع | فَاعِلَاتٍ | فَاعِلَاتٍ | فَاعِلَاتٌ (کرنے والی سب عورتیں) | مؤنث |

عموماً اسم الفاعل کی جمع مذکر سالم ہی استعمال ہوتی ہے۔ تاہم بعض اوقات کچھ اسم الفاعل بھی ہوتے ہیں جن کی جمع سالم کے ساتھ جمع مکسر بھی استعمال ہوتی ہے کافِر

۵:۲ مصدر ... میں اسم ... اردو کے ... لکھنے والا ... کی بجائے VERB ... اسم الفاعل کا مفہوم ... teach سے teacher ... اسم الفاعل ... اسم الفاعل ...

۵:۳ ثلاثی ... کے وزن پر ہونے والے ... ضَرَبَ سے ضا ... سے فاعل فرد ...

| | |
|---|---|
| فاعِل | واحد |
| فاعِلان | مذکر تثنیہ |
| فاعِلون | جمع |
| فاعِلة | واحد |
| فاعِلتان | مؤنث تثنیہ |
| فاعِلات | جمع |

ہم اسم الفاعل کی جمع ... بھی ہوتے ہیں جن ...

سے کافرون اور کفّار اور کفَرۃ یا طالب سے طالبون اور
طلّاب اور طلبۃ وغیرہ یعنی اسم الفاعل کی جمع مکسر
غیر منصرف بھی ہوتی ہے مثلاً جاھل سے جاھلون اور
جُھلاء یا عالم سے عالمون یا علماء وغیرہ

**۵:۴** یہ بات نوٹ کر لیں کہ ثلاثی مجرد کے سوا تمام
ابواب سے اسم الفاعل مذکورہ بالا قاعدہ یعنی
فاعل کے وزن پر بنتا ہے مگر باب کرُمَ سے اسم الفاعل
مذکورہ قاعدے کے مطابق نہیں بنتا۔ باب کرُمَ سے اسم
الفاعل بنانے کا طریقہ مختلف ہے جس کا ذکر آگے چل کر
اسم الصفۃ کے سبق میں بیان ہوگا

**۵:۵** صاف ظاہر ہے کہ فاعل کے وزن پر اسم الفاعل
مذکورہ قاعدے کے مطابق نہیں بنتا۔ باب کرُمَ سے اسم
الفاعل بنانے کا طریقہ مختلف ہے (صرف ثلاثی مجرد فعل سے
ہی بن سکتا ہے۔ کیونکہ اسکے فعل ماضی کا پہلا صیغہ
مادہ کے تین حروف پر ہی مشتمل ہوتا ہے۔ فعل مزید فیہ
کے فعل ماضی کے پہلے صیغے میں ہی ف ع ل کے ساتھ کچھ
حروف کا اضافہ ہو جاتا ہے۔ جس سے مزید فیہ سے اسم الفاعل
کسی مخصوص وزن پر نہیں بنایا جا سکتا

**۵:۶** ابواب مزید فیہ سے اسم الفاعل بنانے کیلئے ماضی کے
بجائے فعل مضارع کے پہلے صیغے سے کام لیا جاتا ہے
اور اسکا طریقہ یہ ہے کہ

۱۔ علامت مضارع (ی) ہٹا کر اسکی جگہ م مضموم (مُ) لگا دیں
۲۔ اگر عین کلمہ پر فتحہ (ــَـ) ہے (جو باب تفعّل اور تفاعل میں ہوتی) تو اسے کسرہ ــِـ میں بدل دیں
۳۔ لام کلمہ پر تنوین ضمہ (ــٌـ) لگا دیں جو مختلف اعرابی حالتوں میں تبدیل ہوتی رہے گی

**۵:۷** مزید فیہ سے بننے والے اسم الفاعل کا وزن اور
ایک ایک مثال درج ذیل ہے
یُفَعِّلُ سے اسم الفاعل "مُفَعِّلٌ" ہوگا جیسے مُکَرِّمٌ اکرام
کرنے والا

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُفَعِّلُ | مُفَعِّلٌ | مُعَلِّمٌ | (علم دینے والا) |
| يُفَاعِلُ | مُفَاعِلٌ | مُجَاهِدٌ | جہاد کرنے والا |
| يَتَفَعَّلُ | مُتَفَعِّلٌ | مُتَفَكِّرٌ | فکر کرنے والا |
| يَتَفَاعَلُ | مُتَفَاعِلٌ | مُتَخَاصِمٌ | جھگڑا کرنے والا |
| يَفْتَعِلُ | مُفْتَعِلٌ | مُمْتَحِنٌ | امتحان لینے والا |
| يَنْفَعِلُ | مُنْفَعِلٌ | مُنْحَرِفٌ | انحراف کرنے والا |
| يَسْتَفْعِلُ | مُسْتَفْعِلٌ | مُسْتَغْفِرٌ | مغفرت کرنے والا |

یہ نوٹ کریں کہ يَتَفَعَّلُ اور يَتَفَاعَلُ مضارع میں عین کلمہ مفتوح ہے جو اسم الفاعل بناتے وقت مکسور ہو گیا ہے

مذکورہ قاعدے کے مطابق مزید فیہ سے بننے والے اسم الفاعل کی نحوی گردان بھی معمول کے مطابق ہوتی ہے اور اس کی جمع ہمیشہ جمع سالم ہی آتی ہے۔ ذیل میں ہم باب افعال سے اسم الفاعل کی نحوی گردان بطور نمونہ لکھ رہے ہیں باقی ابواب سے آپ اسی طرح اسم الفاعل کی نحوی گردان کی مشق کر سکتے ہیں

| رفع | نصب | جر |
|---|---|---|
| مُكْرِمٌ | مُكْرِمًا | مُكْرِمٍ |
| مُكْرِمَانِ | مُكْرِمَيْنِ | مُكْرِمَيْنِ |
| مُكْرِمُوْنَ | مُكْرِمِيْنَ | مُكْرِمِيْنَ |
| مُكْرِمَةٌ | مُكْرِمَةً | مُكْرِمَةٍ |
| مُكْرِمَتَانِ | مُكْرِمَتَيْنِ | مُكْرِمَتَيْنِ |
| مُكْرَمَاتٌ | مُكْرَمَاتٍ | مُكْرَمَاتٍ |

وضاحت: ضروری ہے کہ آپ اسم الفاعل اور فاعل کا فرق بھی سمجھ لیں۔ فاعل ہمیشہ جملہ فعلیہ میں معلوم ہو سکتا ہے مثلاً دَخَلَ الرَّجُلُ ، اَلشَّيْخُ یہاں الرَّجُلُ فاعل ہے اسی لیے حالت رفع میں ہے۔ اگر آپ الرَّجُلُ علاحدہ یعنی جملے کے بغیر لکھا ہے تو فاعل نہیں کہہ سکتے، جبکہ اسم طَالِبٌ، عَالِمٌ

باقی صفحہ نمبر 76 پر دیکھیں



90

يُفَعِّلُ
يُفَاعِلُ
يَتَفَعَّلُ
يَتَفَاعَلُ
يَفْتَعِلُ
يَنْفَعِلُ
يَسْتَفْعِلُ

91

7

30 SATURDAY MARCH 1996 — ١٠ ذیقعد ١٤١٦ھ

EX. NO: 52 - A

مندرجہ ذیل مادوں سے بتائے گئے ابواب سے اسم الفاعل بنا کر ہر ایک کی نحوی گردان کریں

① غ ف ل ② س ل م (افعال) ③ ک ذ ب (تفعیل) ④ ن ا ف ق (مفاعلہ) ⑤ ک ب ر تفعّل

| عدد | | رفع | نصب | جر |
|---|---|---|---|---|
| واحد | مذکر | غَافِلٌ | غَافِلًا | غَافِلٍ |
| | مؤنث | غَافِلَةٌ | غَافِلَةً | غَافِلَةٍ |
| تثنیہ | مذکر | غَافِلَانِ | غَافِلَيْنِ | غَافِلَيْنِ |
| | مؤنث | غَافِلَتَانِ | غَافِلَتَيْنِ | غَافِلَتَيْنِ |
| جمع | مذکر | غَافِلُوْنَ | غَافِلِيْنَ | غَافِلِيْنَ |
| | مؤنث | غَافِلَاتٌ | غَافِلَاتٍ | غَافِلَاتٍ |

| MARCH | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 |
| 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 |
| 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 |
| 22 | 23 | 24 | 25 | 26 | 27 | 28 |
| 29 | 30 | 31 | | | | |

غ ف ل (ن) غافل یعنی غفلت والا ایک مرد

| صیغہ | رفع مذکر | رفع مؤنث | نصب مذکر | نصب مؤنث | جر مذکر | جر مؤنث |
|---|---|---|---|---|---|---|
| واحد / معانی | غَافِلٌ<br>غافل یعنی والا اسم | غَافِلَةٌ | غَافِلًا | غَافِلَةً | غَافِلٍ | غَافِلَةٍ |
| تثنیہ / معانی | غَافِلَانِ | غَافِلَتَانِ | غَافِلَيْنِ | غَافِلَتَيْنِ | غَافِلَيْنِ | غَافِلَتَيْنِ |
| جمع / معانی | غَافِلُوْنَ | غَافِلَاتٌ | غَافِلِيْنَ | ~~غَافِلَتَيْنَ~~<br>غَافِلَاتٍ | غَافِلِيْنَ | غَافِلَاتٍ |

س ل م افعال

| صیغہ | رفع | | نصب | | جر | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| واحد / معانی | مُسْلِمٌ | مُسْلِمَةٌ | مُسْلِمًا | مُسْلِمَةً | مُسْلِمٍ | مُسْلِمَةٍ |
| تثنیہ / معانی | مُسْلِمَانِ | مُسْلِمَتَانِ | مُسْلِمَيْنِ | مُسْلِمَتَيْنِ | مُسْلِمَيْنِ | مُسْلِمَتَيْنِ |
| جمع / معانی | مُسْلِمُوْنَ | مُسْلِمَاتٌ | مُسْلِمِيْنَ | مُسْلِمَاتٍ | مُسْلِمِيْنَ | مُسْلِمَاتٍ |

| APRIL | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| | | | 1 | 2 | 3 | 4 |
| 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 |
| 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | | |

والا ایک مرد

جر

مذکر مؤنث

مُكَذِّبٍ مُكَذِّبَةٍ

مُكَذِّبَيْنِ مُكَذِّبَتَيْنِ

مُكَذِّبِيْنَ مُكَذِّبَاتٍ

مرد

جر

مُنَافِقٍ مُنَافِقَةٍ

مُنَافِقَيْنِ مُنَافِقَتَيْنِ

مُنَافِقِيْنَ مُنَافِقَاتٍ





9

۱۲ ذیقعدہ ۱۴۱۶ھ — 1 MONDAY APRIL 1996

کذب تفعیل جھوٹ بولنے والا ایک مرد

| جر | | نصب | | رفع | | عدد |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مؤنث | مذکر | مؤنث | مذکر | مؤنث | مذکر | |
| مُكَذِّبَةٍ | مُكَذِّبٍ | مُكَذِّبَةً | مُكَذِّبًا | مُكَذِّبَةٌ | مُكَذِّبٌ | واحد (معانی) |
| مُكَذِّبَتَيْنِ | مُكَذِّبَيْنِ | مُكَذِّبَتَيْنِ | مُكَذِّبَيْنِ | مُكَذِّبَتَانِ | مُكَذِّبَانِ | تثنیہ (معانی) |
| مُكَذِّبَاتٍ | مُكَذِّبِيْنَ | مُكَذِّبَاتٍ | مُكَذِّبِيْنَ | مُكَذِّبَاتٌ | مُكَذِّبُوْنَ | جمع (معانی) |

ن ف ق مفاعل نفاق والا ایک مرد

| جر | | نصب | | رفع | | عدد |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مُنَافِقَةٍ | مُنَافِقٍ | مُنَافِقَةً | مُنَافِقًا | مُنَافِقَةٌ | مُنَافِقٌ | واحد (معانی) |
| مُنَافِقَتَيْنِ | مُنَافِقَيْنِ | مُنَافِقَتَيْنِ | مُنَافِقَيْنِ | مُنَافِقَتَانِ | مُنَافِقَانِ | تثنیہ (معانی) |
| مُنَافِقَاتٍ | مُنَافِقِيْنَ | مُنَافِقَاتٍ | مُنَافِقِيْنَ | مُنَافِقَاتٌ | مُنَافِقُوْنَ | جمع (معانی) |



١٣ ذیقعد ١٤١٦ھ
TUESDAY **2**
APRIL 1996

10

99

| APRIL | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| | | | 1 | 2 | 3 | 4 |
| 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 |
| 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | | |

| MAY | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| 31 | | | | | 1 | 2 |
| 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 |
| 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 |
| 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 | 23 |
| 24 | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 | 30 |

ت ب ر تفعل متکبر کرنے والا ایک مرد

| | رفع | | نصب | | جر | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| واحد (معانی) | مُتَكَبِّرٌ | مُتَكَبِّرَةٌ | مُتَكَبِّرًا | مُتَكَبِّرَةً | مُتَكَبِّرٍ | مُتَكَبِّرَةٍ |
| تثنیہ (معانی) | مُتَكَبِّرَانِ | مُتَكَبِّرَتَانِ | مُتَكَبِّرَيْنِ | مُتَكَبِّرَتَيْنِ | مُتَكَبِّرَيْنِ | مُتَكَبِّرَتَيْنِ |
| جمع (معانی) | مُتَكَبِّرُوْنَ | مُتَكَبِّرَاتٌ | مُتَكَبِّرِيْنَ | مُتَكَبِّرَاتٍ | مُتَكَبِّرِيْنَ | مُتَكَبِّرَاتٍ |

99

| APRIL | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| | | | 1 | 2 | 3 | 4 |
| 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 |
| 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | | |

واحد
معانی

تثنیہ
معانی

جمع
معانی

| MAY | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| 31 | | | | | 1 | 2 |
| 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 |
| 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 |
| 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 | 23 |
| 24 | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 | 30 |

11

3 — ۱۴ ذیقعد ۱۴۱۶ھ — WEDNESDAY APRIL 1996

96 95

EX.NO.52.B

مندرجہ ذیل قرآنی عبارتوں میں سے

(i) اسم الفاعل شناخت کر کے اس کا مادہ، باب اور صیغہ (عدد و جنس) بتائیں

(ii) اسم الفاعل کی اعرابی حالت اور اسکی وجہ بتائیں

(iii) مکمل عبارت کا ترجمہ لکھیں

(1) وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ

بِغَافِلٍ میں غَافِلٍ اسم فاعل ہے

مادہ: غَفَلَ

باب: غَفَلَ یَغْفُلُ (ن) سے ہے

صیغہ: واحد مذکر اسم الفاعل ہے

اعرابی حالت کی وجہ: با حرف جر داخل ہونے کی وجہ سے مجرور ہے

اللہ تعالیٰ تمہارے اعمال سے غافل نہیں ہے

(2) وَلَوْ كُنَّا صٰدِقِيْنَ.

صَادِقِيْنَ اسم فاعل ہے

مادہ: صَدَقَ

باب: صَدَقَ یَصْدُقُ (ن)

صیغہ: جمع مذکر اسم فاعل ہے

اعراب کی وجہ: صٰدقین حالتِ نصب میں ہے اس وجہ سے جمع کا اعراب حالتِ نصبی اور جری

۱۵ ذیقعد ۱۴۱۶ھ
THURSDAY 4
APRIL 1996

12

96

| F | S | S | M | T | W | T |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | 1 | 2 | 3 | 4 |
| 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 |
| 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | | |

میں یا ساکن مکسور اور نون مفتوح ہے۔ اور اس
مقام میں ضمیر واقع ہوا ہے فعل ناقص
کیلئے اس وجہ سے نہ فعل ناقص کا ضمیر منصوب ہوا ہے

اور اگلے ہم سچ بولنے والے ہوتے

③ رَبَّنَا وَاجْعَلْنَا مُسْلِمَيْنِ لَكَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِنَا
أُمَّةً مُسْلِمَةً لَكَ

مُسْلِمَيْنِ :۔ اسم فاعل ہے
مادہ :۔ سَلِمَ يَسْلَمُ (سمع)
باب :۔ سَلَّمَ تَسْلِيمُ
صیغہ :۔ تثنیہ مذکر اسم فاعل ہے
اعراب کی وجہ :۔ حالت نصبی میں ہے کیونکہ تثنیہ
کا اعراب حالت نصبی میں یا ما قبل مفتوح اور نون
مکسور ہے اور مفعول واقع ہوا ہے اور اِجْعَلْ
فعل امر کیلئے مُسْلِمَةً مادہ سَلِمَ از باب سَلِمَ
يَسْلَمُ ہے

مُسْلِمَةً
باب سَلِمَ يَسْلَمُ
مادہ سَلِمَ
صیغہ واحد مونث اسم فاعل ہے
اعراب کی وجہ :۔ حالت نصب میں ہے اور
مفعول واقع ہوا ہے اِجْعَلْ فعل امر کیلئے

- اے ہمارے رب ہم کو مسلمان رکھنا اور ہماری
اولاد میں سے ایک مسلمان امت اٹھانا

(4) فَالَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِالْآخِرَةِ قُلُوبُهُم
مُّنكِرَةٌ وَهُم مُّسْتَكْبِرُونَ

مُنْكِرَةٌ : اسم فاعل ہے

مادہ : نَكِرَ يَنْكَرُ (س)

باب

صیغہ واحد مونث اسم فاعل ہے

اعراب کی وجہ : حالت رفعی میں ہے اس لئے یہ
خبر واقع ہو رہا ہے قُلُوْبُهُمْ مبتدا کیلئے
اور خبر مرفوعات میں سے ہے

مُسْتَكْبِرُوْنَ : اسم فاعل ہے

مادہ : اِسْتَكْبَرَ

باب : اِسْتَكْبَرَ يَسْتَكْبِرُ ـ اِسْتِفْعَال سے

صیغہ : جمع مذکر اسم فاعل ہے

اعراب کی وجہ : حالت رفعی میں ہے ۔ واؤ ما قبل
مضموم اور نون مفتوح ہے ۔ یہ خبر واقع
ہو رہی ہے هُمْ ضمیر کیلئے جو کہ مبتدا ہے خبر
مرفوعات میں سے ہے

پس وہ لوگ جو ایمان نہیں لاتے قیامت
کے دن ان کے دل انکار کرنے والے ہیں
اور اسی حالت میں کہ وہ تکبر کرنے والے ہیں



١٧ ذیقعد ١٤١٦ھ
SATURDAY
APRIL 1996

6

14

98

| F | S | S | M | T | W | T |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | 1 | 2 | 3 | 4 |
| 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 |
| 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | | |

⑤ وَلَيَعْلَمَنَّ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَلَيَعْلَمَنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ

اَلْمُنٰفِقِيْنَ

مادہ: نافق ینافق
باب: مفاعلہ
صیغہ: جمع مذکر حالتِ نصبی ہے

اعراب کی وجہ: حالتِ نصبی میں ہے لَیَعْلَمَنَّ ایسے مفعول واقع ہو رہا ہے اور مفعول ہے منصوبات میں سے ہے اور جمع کا اعراب حالتِ نصبی میں یا ماقبل مکسور اور نون مفتوح ہے

NOTE: لَیَعْلَمَنَّ کا لفظی ترجمہ تو یہ ہے کہ وہ ضرور جان لے گا لیکن آئے اللہ تعالیٰ کا اسم ذات ہے اور یہ قرآن پاک کی سورۃ کی آیت ہے
اب یہ ترجمہ اللہ تعالیٰ کی شایانِ شان نہیں ہے کہ نعوذ باللہ من ذلک (اللہ تعالیٰ ضرور جان لے گا) یعنی پہلے اللہ تعالیٰ کو نعوذ باللہ معلوم نہیں تھا) اسلئے بامحاورہ باادب ترجمہ یہ ہو گا

اور اللہ تعالیٰ ضرور ظاہر کر کے رہے گا جو لوگ ایمان لائے اور [ضرور ظاہر کر کے رہے گا] جنہوں نے نفاق کیا
یعنی اللہ جل شانہٗ کو معلوم تو پہلے ہی سے تھا لیکن اب لوگوں پر اللہ تعالیٰ ضرور ظاہر کر کے رہے گا کہ مومنین کون ہیں اور منافقین کون ہیں

NOTE: یعنی الفاظ اللہ کریم کے چکروں میں پڑتے پڑتے کہیں ایمان سے ہی ہاتھ نہ دھونے پڑ جائیں
یعنی اللہ تعالیٰ اور اللہ تعالیٰ کے پیارے محبوب

٩٠٠

١٩ ذيقعد ١٤١٦ھ
MONDAY
APRIL 1996

8

16

| APRIL | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| | | | 1 | 2 | 3 | 4 |
| 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 |
| 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | | |

اعراب کی وجہ حالت جری میں ہے کیونکہ مل قلب متکبر قلب موصوف متکبر صفت ہے موصوف صفت مکر مجرور علی حرف جار ہے

اسی طرح اللہ تعالیٰ ہر متکبر کے دل پر مہر لگا دیتا ہے

⑦ أَلَا إِنَّ حِزْبَ اللّٰهِ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ

مُفْلِحُوْن

مادہ اَفْلَحَ
باب اَفْلَحَ يُفْلِحُ افعال
صیغہ جمع مذکر اسم فاعل ہے۔ حالت رفع جمع کا اعراب واؤ ما قبل مضموم اور نون مفتوح ہے اَلْمُفْلِحُوْن یہ ضمیر و اقع ہو رہی ہے هُمْ خبر کیلئے جو مبتداء ہے اور خبر مرفوعات میں سے ہے

خبردار بے شک یقیناً اللہ تعالیٰ کا گروہ ہی کامیاب ہوگا

⑧ وَاللّٰهُ يَشْهَدُ إِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ لَكٰذِبُوْنَ

كَاذِبُوْن

مادہ كَذَبَ، يَكْذِبُ سمع
باب از باب كَذَبَ يَكْذِبُ
صیغہ - جمع مذکر

اعراب کی وجہ جمع مذکر اسم فاعل حالت رفع میں ہے

| MAY | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| 31 | | | | | 1 | 2 |
| 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 |
| 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 |
| 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 | 23 |
| 24 | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 | 30 |

اور نون مفتوح
میں للذین وف
بہ بالفعل ہے

شک منافقین

ہُمُ الْخٰسِرُوْنَ

حالت النفی میں ہے
مضموم اور نون
واقع ہو رہا ہے

ثم وَ كذا

ت رفع میں ہے

| F | S | S | M | T | W | T |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 31 | | | | | 1 | 2 |
| 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 |
| 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 |
| 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 | 23 |
| 24 | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 | 30 |

CH·NO·53

# اسم المفعول

**۵۵:۱**

**۵۵** :- اسم المفعول ایسے اسم کو کہتے ہیں جس پر کسی کام کے ہونے کا مفہوم ہو۔ اردو میں اسم المفعول عموماً ماضی مطلق کے بعد لفظ "ہوا" کا اضافہ کرکے بنا لیتے ہیں مثلاً کھڑا ہوا، سمجھا ہوا، مارا ہوا وغیرہ۔ انگریزی میں Verb کی تیسری شکل Past Participle اسم المفعول کا کام دیتا ہے مثلاً Done کیا ہوا، taught پڑھایا ہوا، written لکھا ہوا وغیرہ۔ عربی میں فعل ثلاثی مجرد سے اسم المفعول مَفْعُوْلٌ کے وزن پر آتا ہے مثلاً ضرب سے مَضْرُوْبٌ مارا ہوا، قتل سے مَقْتُوْلٌ قتل کیا ہوا، کتب سے مَكْتُوْبٌ لکھا ہوا وغیرہ۔

**۵۵:۲**

**۵۵:۲** اسم المفعول کی گردان مندرجہ ذیل ہے

| | | رفع | نصب | جر |
|---|---|---|---|---|
| مذکر | واحد | مَفْعُوْلٌ | مَفْعُوْلاً | مَفْعُوْلٍ |
| | تثنیہ | مَفْعُوْلَانِ | مَفْعُوْلَيْنِ | مَفْعُوْلَيْنِ |
| | جمع | مَفْعُوْلُوْنَ | مَفْعُوْلِيْنَ | مَفْعُوْلِيْنَ |
| مؤنث | واحد | مَفْعُوْلَةٌ | مَفْعُوْلَةً | مَفْعُوْلَةٍ |
| | تثنیہ | مَفْعُوْلَتَانِ | مَفْعُوْلَتَيْنِ | مَفْعُوْلَتَيْنِ |
| | جمع | مَفْعُوْلَاتٌ | مَفْعُوْلَاتٍ | مَفْعُوْلَاتٍ |

**۵۵:۳** :- ابواب مزید فیہ سے اسم المفعول مضارع مجہول کے پہلے صیغے سے بناتے ہیں، جس کا طریقہ حسب ذیل ہے

(i) :- علامت مضارع (ی) ہٹا دیں اور اس کی جگہ م مضموم لگا دیں

(ii) لام کلمہ پر تنوین رفع (ـٌ) لگا دیں

(iii) مضارع مجہول کے پہلے صیغے کی باقی تمام حرکات و سکنات برقرار رہیں گی

مثلاً: یُکْرَمُ سے مُکْرَمٌ عزت دیا ہوا۔ یُعَلَّمُ سے مُعَلَّمٌ (سکھایا ہوا)

يُمْتَحَنُ سے مُمْتَحَنٌ جس کا امتحان لیا گیا وغیرہ

**55:4** ابواب مزید فیہ سے اسم المفعول بنانے کا آسان طریقہ یہ بھی ہے کہ پہلے اس سے اسم الفاعل بنا لیں جس کا طریقہ آپ گزشتہ سبق میں سیکھ چکے ہیں اب اس کے عین کلمہ کی کسرہ (ــِـ) کو فتح (ــَـ) سے بدل دیں مثلاً مُکْرِمٌ سے مُکْرَمٌ، مُعَلِّمٌ سے مُعَلَّمٌ، مُمْتَحِنٌ سے مُمْتَحَنٌ وغیرہ

**55:5** اسم المفعول کی گردان اسم الفاعل کی طرح ہوگی اور فرق صرف عین کلمہ کی حرکت کا ہوگا۔ یہ بھی نوٹ کر لیں کہ ابواب ثلاثی مجرد اور مزید فیہ کے اسم المفعول کی جمع مذکر اور مؤنث دونوں کیلئے بالعموم جمع سالم ہی استعمال ہوتی ہے

**55:6** یہ بات بھی ذہن نشین کر لیں کہ اسم المفعول صرف متعدی افعال سے بنتا ہے۔ فعل لازم سے نہ فعل مجہول (ماضی یا مضارع) بنتا ہے اور نہ ہی اسم المفعول۔ ثلاثی مجرد کا باب کَرُمَ اور مزید فیہ کا باب انفعال ایسے ابواب ہیں کہ ان سے ہمیشہ فعل لازم ہی استعمال ہوتا ہے۔ اس لئے ان دونوں ابواب سے اسم المفعول کا صیغہ نہیں بنتا۔ ثلاثی مجرد اور مزید فیہ کے باقی ابواب سے فعل لازم اور فعل متعدی دونوں طرح کے افعال استعمال ہوتے ہیں۔ جس کی پہچان ان کے معانی سے ہو سکتی ہے (حصہ "۲" میں لازم اور متعدی کی بحث ۲۵:۱ تا ۲۵:۳ دوبارہ ملاحظہ فرمالیں) اس لئے ان ابواب سے استعمال ہونے والے لازم افعال سے بھی نہ تو فعل مجہول بنے گا اور نہ ہی اسم المفعول۔

**55:7** خیال رہے کہ عربی میں بعض افعال ایسے بھی ہوتے ہیں جو لازم اور متعدی دونوں معانی کیلئے استعمال ہوتے ہیں مثلاً رَفَعَ (ف) اس کے معنی بلند ہونا بھی ہیں اور بلند کرنا بھی۔ دوسرے معنی یعنی بلند کرنا کے لحاظ سے اسم الفاعل رَافِعٌ (بلند کرنے والا) اور اسم المفعول مَرْفُوعٌ بلند کیا ہوا، دونوں استعمال ہوں گے لیکن پہلے معنی یعنی بلند ہونا کے لحاظ سے صرف اسم الفاعل رَافِعٌ (بلند ہونے والا) استعمال ہو سکتا ہے اسم المفعول

MAY

| F | S | S | M | T | W | T |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 31 | | | | | 1 | 2 |
| 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 |
| 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 |
| 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 | 23 |
| 24 | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 | 30 |

21

13 ۲۴ ذیقعد ۱۴۱۶ھ SATURDAY APRIL 1996

استعمال نہیں ہو سکتا

**۵۵:۸** یہاں اسم المفعول اور مفعول کا فرق بھی سمجھ لیجیے
مفعول صرف جملہ فعلیہ میں ہی لازم ہو سکتا ہے مثلاً فتح الرجل بابا
(مرد نے ایک دروازہ کھولا) میں بابا مفعول ہے۔ اگر اس لفظ
باب لکھا ہو تو وہ نہ تو فاعل تھے اور نہ ہی مفعول ہے۔ اگر اس
لفظ باب لکھا ہو تو وہ نہ فاعل ہے تو نہ مفعول اور نہ ہی مبتدا
یا خبر۔ لیکن اگر لفظ مفتوح لکھا ہوا ہے تو یہ ایک اسم المفعول
ہے۔ جو کسی جملے میں استعمال ہونے کی وجہ سے مرفوع منصوب
یا مجرور ہو سکتا ہے مثلاً اَلْبَابُ مَفْتُوحٌ (دروازہ کھلا ہوا ہے)
یہاں مفتوح دراصل البابُ کی خبر ہونے کی وجہ سے مرفوع ہے
اسی طرح لَيْسَ الْبَابُ مَفْتُوحًا یا لَيْسَ الْبَابُ بِمَفْتُوحٍ
اس کے علاوہ اسم المفعول کبھی کبھی فاعل یا مفعول
ہو کر بھی آ سکتا ہے مثلاً جلس المظلوم (مظلوم بیٹھ گیا)
یہاں المظلوم اسم المفعول ہے لیکن
جملے میں بطور فاعل استعمال ہوا ہے
اس لیے مرفوع ہے۔ اسی طرح نصرت مظلوما
(میں نے ایک مظلوم کی مدد کی) یہاں مظلوماً اسم المفعول بھی
ہے لیکن دراصل جملے میں بطور مفعول استعمال ہونے کی وجہ سے
منصوب ہے

**۵۵:۹**

الغرض: اسم الفاعل اور فاعل اور اسم المفعول
اور مفعول کا فرق اچھی طرح سمجھ لینا چاہیے فاعل ہمیشہ
مرفوع ہوتا ہے اور مفعول ہمیشہ منصوب ہوتا ہے
جبکہ اسم الفاعل اور اسم المفعول جملے میں حسب موقع
مرفوع، منصوب، مجرور تینوں طرح استعمال ہو سکتے
ہیں





APRIL / MAY

23

15 MONDAY APRIL 1996

۲۶ ذیقعد ۱۴۱۶ھ

مندرجہ ذیل مادوں کے ساتھ دئے گئے ابواب سے اسم المفعول بنا کر ان کی گردان کریں

EX. NO - 53 'A'

مندرجہ کذب (ض) اسم مفعول مذکر مکذوب وہ ایک مرد جھٹلایا گیا

| عدد | رفع مذکر | رفع مؤنث | نصب مذکر | نصب مؤنث | جر مذکر | جر مؤنث |
|---|---|---|---|---|---|---|
| واحد معانی | مَكْذُوبٌ (جھٹلایا گیا وہ ایک مرد) | مَكْذُوبَةٌ | مَكْذُوبًا | مَكْذُوبَةً | مَكْذُوبٍ | مَكْذُوبَةٍ |
| تثنیہ معانی | مَكْذُوبَانِ | مَكْذُوبَتَانِ | مَكْذُوبَيْنِ | مَكْذُوبَتَيْنِ | مَكْذُوبَيْنِ | مَكْذُوبَتَيْنِ |
| جمع معانی | مَكْذُوبُونَ | مَكْذُوبَاتٌ | مَكْذُوبِينَ | مَكْذُوبَاتٍ | مَكْذُوبِينَ | مَكْذُوبَاتٍ |

رسل افعال سے وہ ایک مرد بھیجا گیا

| عدد | رفع مذکر | رفع مؤنث | نصب مذکر | نصب مؤنث | جر مذکر | جر مؤنث |
|---|---|---|---|---|---|---|
| واحد معانی | مُرْسَلٌ | مُرْسَلَةٌ | مُرْسَلًا | مُرْسَلَةً | مُرْسَلٍ | مُرْسَلَةٍ |
| تثنیہ معانی | مُرْسَلَانِ | مُرْسَلَتَانِ | مُرْسَلَيْنِ | مُرْسَلَتَيْنِ | مُرْسَلَيْنِ | مُرْسَلَتَيْنِ |
| جمع معانی | مُرْسَلُونَ | مُرْسَلَاتٌ | مُرْسَلِينَ | مُرْسَلَاتٍ | مُرْسَلِينَ | مُرْسَلَاتٍ |

24

٢٧ ذیقعد ١٤١٦ھ
TUESDAY 16
APRIL 1996

| APRIL | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| | | | 1 | 2 | 3 | 4 |
| 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 |
| 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | | |

ن ز ل تفعیل سے نحوی گردان وہ ایک مرد اتارا گیا

| | رفع | | نصب | | جر | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| واحد معانی | مُنَزَّلٌ | مُنَزَّلَةٌ | مُنَزَّلًا | مُنَزَّلَةً | مُنَزَّلٍ | مُنَزَّلَةٍ |
| تثنیہ معانی | مُنَزَّلَانِ | مُنَزَّلَتَانِ | مُنَزَّلَيْنِ | مُنَزَّلَتَيْنِ | مُنَزَّلَيْنِ | مُنَزَّلَتَيْنِ |
| جمع معانی | مُنَزَّلَاتٌ | مُنَزَّلُوْنَ | مُنَزَّلَاتٍ | مُنَزَّلِيْنَ | مُنَزَّلِيْنَ | مُنَزَّلَاتٍ |

ن ص ر افتعال سے وہ ایک مرد مدد کیا گیا

| | رفع | | نصب | | جر | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| واحد معانی | مُنْتَصَرٌ | مُنْتَصَرَةٌ | مُنْتَصَرًا | مُنْتَصَرَةً | مُنْتَصَرٍ | مُنْتَصَرَةٍ |
| تثنیہ معانی | مُنْتَصَرَانِ | مُنْتَصَرَتَانِ | مُنْتَصَرَيْنِ | مُنْتَصَرَتَيْنِ | مُنْتَصَرَيْنِ | مُنْتَصَرَتَيْنِ |
| جمع معانی | مُنْتَصَرُوْنَ | مُنْتَصَرَاتٌ | مُنْتَصَرِيْنَ | مُنْتَصَرَاتٍ | مُنْتَصَرِيْنَ | مُنْتَصَرَاتٍ |

| MAY | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W |
| 31 | | | | | 1 |
| 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 |
| 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 |
| 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 |
| 24 | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 |

| MAY | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| 31 | | | | | 1 | 2 |
| 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 |
| 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 |
| 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 | 23 |
| 24 | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 | 30 |

EX.NO.53.'B'

مندرجہ ذیل قرآنی عبارتوں کو میں

(i) اسم المفعول شناخت کر کے ان کا مادہ، باب اور صیغہ (عدد، جنس) بتائیں

(ii) اسم المفعول کی اعرابی حالت اور اسکی وجہ بتائیں

(iii) مکمل عبارت کا ترجمہ لکھیں

1 - فَعَلَيْهِنَّ نِصْفُ مَا عَلَى الْمُحْصَنَاتِ مِنَ الْعَذَابِ

مُحْصَنَاتٍ اسم المفعول ہے

مادہ: ا ح ص ن

باب: افعال أَحْصَنَ يُحْصِنُ

صیغہ: جمع مونث

عدد مع مادہ حَصَنَ مُحْصَنٌ ہے

اعراب کی وجہ - جمع مونث کا اعراب حالتِ جری میں الف اور تا کے کسرہ کے ساتھ ہوتا ہے لہٰذا مُحْصَنَاتٍ اسم اس مقام پر مجرور ہے علیٰ حرف جار کی وجہ سے

② يَعْلَمُونَ أَنَّهُ مُنَزَّلٌ مِنْ رَبِّكَ بِالْحَقِّ

مُنَزَّلٌ اسم مفعول ہے

مادہ: نَزَّلَ مجرد میں نَزَلَ ہے

باب: نَزَّلَ يُنَزِّلُ تفعیل سے ہے

صیغہ: واحد مذکر

اعراب کی وجہ: حالت رفع میں ہے۔ اَنَّ حرف مشبہ بالفعل کی خبر واقع ہو رہا ہے اور خبر مرفوعات میں سے ہے

ترجمہ: وہ جانتے ہیں کہ بے شک یہ قرآن تیرے رب کی طرف سے حق کے ساتھ اتارا گیا ہے

| F | S | S | M | T | W | T |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | 1 | 2 | 3 | 4 |
| 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 |
| 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | | |

(3) قَالَ اَنْظِرْنِیْ اِلٰی یَوْمِ یُبْعَثُوْنَ قَالَ اِنَّکَ مِنَ الْمُنْظَرِیْنَ

اَلْمُنْظَرِیْنَ: اسم مفعول ہے

مادہ: نَظَرَ یَنْظُرُ
باب: افعال
صیغہ: جمع مذکر

اعراب کی وجہ: جمع مذکر اسم مفعول حالتِ جری میں ہے کیونکہ مِنْ حرفِ جار ہے اور حالتِ جری میں جمع سالم مذکر کا ما قبل مکسور اور نون مفتوح ہوتا ہے

اس نے کہا کیا آپ مجھے مہلت دیں گے کہ اس دن تک لوگ اٹھائے جائیں گے کہا (اللہ تعالیٰ) بے شک تم مہلت دیئے گئے ہوئے لوگوں میں سے ہو

(4) اَتَعْلَمُوْنَ اَنَّ صٰلِحًا مُّرْسَلٌ مِّنْ رَّبِّہٖ

مُرْسَلٌ: اسم مفعول ہے

باب: رَسَلَ یَرْسُلُ (ن)
مادہ: رسل
صیغہ: واحد مذکر

اعراب کی وجہ: حالت رفعی میں ہے کیونکہ اَنَّ حروف مشبہ بالفعل کی خبر واقع ہو رہا ہے۔ اَنَّ مشبہ بالفعل کی خبر مرفوعات میں ہے

کیا تم جانتے ہو کہ بے شک صالح علیہ السلام اپنے رب کی طرف سے بھیجا ہوا ہے





اعراب کی وجہ :- جمع مذکر اسم مفعول حالت جری میں ہے کیونکہ مِن حرف جر جس سے مجرور واقع ہوا ہے

بے شک آپ ۱۲ رسولوں میں سے ہیں

(10) يٰلَيْتَ قَوْمِي يَعْلَمُونَ بِمَا غَفَرَ لِي رَبِّي وَجَعَلَنِي مِنَ الْمُكْرَمِينَ

مُكْرَمِينَ :- اسم مفعول ہے

مادہ :- اَكْرَمَ — مجرد میں مادہ كَرُمَ

باب :- افعال

صیغہ :- جمع مذکر

اعراب کی وجہ :- جمع مذکر اسم مفعول ہے حالت جری میں ہے کیونکہ مِن حرف جار نے مجرور واقع ہوا ہے

کاش میری قوم جان لیتی میرے رب نے مجھے معاف کر دیا اور عزت والوں میں سے کر دیا

(11) هٰذَا مَا وَعَدَ الرَّحْمٰنُ وَصَدَقَ الْمُرْسَلُونَ

الْمُرْسَلُونَ :- اسم مفعول ہے

مادہ :- اَرْسَلَ مجرد میں رَسَلَ

باب :- افعال

صیغہ :- جمع مذکر مفعول

اعراب کی وجہ :- حالت رفعی میں ہے کیونکہ جمع مذکر کا اعراب





31

TUESDAY 23 APRIL 1996 — ۴ ذی الحجہ ۱۴۱۶ھ

CH-NO-54

## اِسْمُ الظَّرْف

**56** ظرف کے لغوی معنی برتن، تھیلی یا بوری وغیرہ۔ یعنی جس میں کوئی چیز رکھی جائے۔ عام بول چال میں معانی کو بھی ظرف کہتے ہیں (عربی میں معانی) اور اسی طرح ظروف سے مراد موافق اور ناموافق حالات بھی ہوتے ہیں جو اتفاقی ہوں۔ انگریزی میں "بیشنہ لٹرمنتیہ" بھی لفظی دلیل ظرفی بھی لیتے ہیں

**56:2** علم النحو کی اصطلاح میں اسم الظرف کا مطلب ہے ایسا اسم مشتق جو کسی کام کے ہونے یا کرنے کے وقت یا اس کی جگہ کا مفہوم رکھتا ہو۔ اس لئے ظرف کی دو قسمیں بیان کی جاتی ہیں۔ ایک ظرف مکان جو کام کے کرنے کی جگہ کا مفہوم بتاتا ہے اور ایک ظرف زمان جو کام کے زمانہ اور وقت کو ظاہر کرتا ہے۔ لیکن جہاں تک اسم ظرف کے لفظ کی ساخت یعنی وزن کا تعلق ہے دونوں میں کوئی فرق نہیں ہوتا ہے

**56:3** اردو اور انگریزی میں اسم ظرف بنانے کا کوئی قاعدہ نہیں ہے بلکہ کے مصدر کے ساتھ "کی جگہ" یا "کا وقت" لگا دیتے ہیں جیسے لکھنے کی جگہ یا لکھنے کا وقت۔ اسی طرح انگریزی میں Time یا Place کا لفظ عبارت کے ساتھ ہی لگانا ہوتا ہے لیکن عربی میں اسم ظرف بنانے کا خاص طریقہ ہے

**56:4** فعل ثلاثی مجرد میں اسم ظرف بنانے کیلئے دو وزن استعمال ہوتے ہیں ایک مَفْعَلٌ اور دوسرا مَفْعِلٌ۔ مضارع مضموم العین یعنی باب نصر اور کرم اور مفتوح العین یعنی باب فتح اور سمع سے اسم ظرف عام طور پر مَفْعَلٌ کے وزن پر بنتا ہے جبکہ مضارع مکسور العین یعنی باب ضرب اور حسب سے اسم ظرف ہمیشہ مَفْعِلٌ کے وزن پر بنتا ہے

**56:5** مضارع مضموم العین سے استعمال ہونے والے تقریباً دس الفاظ ایسے ہیں جو خلاف قاعدہ مَفْعَلٌ کی بجائے مَفْعِلٌ کے وزن پر استعمال ہوتے ہیں مثلاً غَرَبَ یَغْرُبُ سے مَغْرِبٌ اسی طرح مَشْرَقٌ کی بجائے مَشْرِقٌ۔ مَسْجَدٌ کی بجائے مَسْجِدٌ، مَسْکَنٌ کی بجائے مَسْکِنٌ وغیرہ

الرحیم

ان الفاظ کا مَفْعَلٌ کے وزن پر اسم الظرف بھی آ سکتا ہے یعنی مَخْرَجٌ
اور مَسْجَدٌ بھی کہ یہ سب بھی نام ہیں فصیح اور ... زبان میں
سمجھی جاتی ہے کہ ان کو مَخْرِجٌ اور مَسْجِدٌ ہی لکھا جائے

۵۶:۶ ۔ اگر کوئی کام کسی جگہ پر زیادہ کثرت سے ہوتا ہو تو اس کا
اسم ظرف مَفْعَلَةٌ کے وزن پر آتا ہے ۔ جیسے یہ وزن ظرف
ظرف مکان کے لیے استعمال ہوتا ہے مثلاً مَدْرَسَةٌ (سبق
پڑھنے یا دینے کی جگہ) مَطْبَعَةٌ (چھاپنے کی جگہ) ...

۵۶:۷ .. اسم الظرف چاہے مَفْعَلٌ کے وزن پر ہو یا مَفْعِلٌ
کے وزن پر یا مَفْعَلَةٌ کے وزن پر ہر صورت میں اس کی جمع مکسر
ہی استعمال ہوتی ہے اور مذکورہ اوزان کی جمع مکسر کا ایک ہی وزن
مَفَاعِلُ ہے نوٹ کریں کہ اس جمع مکسر کا وزن غیر منصرف ہے

۵۶:۸ مزید فیہ سے اسم ظرف بنانے کا الگ کوئی قاعدہ نہیں
ہے ثلاثی مزید فیہ سے بنائے گئے اسم المفعول ہی اسم الظرف
کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے ۔ جیسے مُسْتَعْمَلٌ
کے معنی یہ بھی ہیں کہ (استعمال کیا گیا) اور اس کے معنی
یہ بھی ہیں کہ (استعمال کی جگہ یا وقت) ۔ اس قسم کے
الفاظ کے اسم المفعول یا اسم الظرف ہونے کا فیصلہ کسی عبارت
کے سیاق و سباق سے ہی کیا جا سکتا ہے

۵۶:۹ باب افعال اور ثلاثی مجرد کے اسم الظرف میں تو بہت
مشابہت ہو جاتی ہے اور صرف میم کی فتح اور ضمہ کا فرق
باقی رہ جاتا ہے مثلاً مَخْرَجٌ ثلاثی سے ہے اس لیے معنی نکلنے
کی جگہ ہے جبکہ مُخْرَجٌ باب افعال سے ہے اور اس کے معنی
ہیں نکالنے کی جگہ ۔ اسی طرح مَدْخَلٌ داخل ہونے کی جگہ
اور مُدْخَلٌ داخل کرنے کی جگہ اس فرق کو اچھی طرح
ذہن نشین کر لیں

۵۶:۱۰ آپ کو بتایا گیا تھا کہ باب انفعال سے آنے والے افعال
عموماً لازم ہوتے ہیں اس لیے ان سے فعل مجہول
یا اسم مفعول نہیں بن سکتا لیکن اس باب سے اسم الظرف
کے معنی پیدا کرنے کے لیے اس کے اسم المفعول کو استعمال کیا
جاتا ہے مثلاً انصراف کے معنی ہیں مڑ جانا ۔ یہاں کا اسم المفعول
مُنْصَرَفٌ بنے گا جس کے معنی ہوں گے مڑنے کی جگہ یا وقت





MAY

| F | S | S | M | T | W | T |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 31 | | | | | 1 | 2 |
| 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 |
| 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 |
| 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 | 23 |
| 24 | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 | 30 |

33

25 THURSDAY APRIL 1996
۶ ذی الحجہ ۱۴۱۶ھ

مگر اس سے اسم المفعول کا کام نہیں لیا جا سکتا۔ یہ بات بھی
ذہن نشین کر لیں کہ مزید فیہ کے ابواب سے
اسم المفعول کو جب اسم الظرف کا کام لیا جاتا ہے
تو معنی ہو گا۔ جمع مونث سالم کی طرح آتی ہے جیسے
مُخْتَرَف سے مُخْتَرَفات اور مُجْتَنَب سے مُجْتَنَبات
وغیرہ

**۵۴:۱۱** یاد رکھئے کہ اسم الظرف میں بھی محل یا وقت
کے مفہوم کے ساتھ ساتھ کسی کام کے کرنے یا ہونے کا
مفہوم ضرور شامل ہوتا ہے۔ بعض نحوی الفاظ ایسے
ہیں جن میں وقت یا محل کا مفہوم تو ہوتا ہے مگر اس
وقت یا محل میں کسی کام کے کرنے یا ہونے کا مفہوم
شامل نہیں ہوتا۔ مثلاً عِنْدَ، لَیْلَۃ، شَہْر
یَوْم، حَلْقَۃ، اَمَام وغیرہ۔ ان تمام الفاظ کا
میں وقت یا محل کا مفہوم تو ہے لیکن کسی کام کے کرنے
یا ہونے کا مفہوم نہیں ہے۔ ایسے الفاظ کو اسم
الظرف نہیں کہتے بلکہ ظرف کہتے ہیں۔ یہ ہمیشہ
مفعول فیہ بن کر آتے ہیں اور جب ظرف کے مفہوم
میں استعمال ہوں تو ہمیشہ حالت نصب میں
استعمال ہوتے ہیں جبکہ ~~استعمال~~ اسم الظرف جملے
میں استعمال ہونے کے لحاظ سے رفع، نصب، جر
تینوں طرح استعمال ہو سکتا ہے

20-1-97

34.

EX · NO - 54.

درج ذیل قرآنی عبارتوں میں

I :- اسم الظرف شناخت کرکے اسکا مادہ اور باب بتائیں

② اسم الظرف کی اعرابی حالت اور اسکی وجہ بتائیں

③ مکمل عبارت کا ترجمہ لکھیں

1 قَدْ عَلِمَ كُلُّ أُنَاسٍ مَّشْرَبَهُمْ

مَشْرَبَهُمْ :- اسم ظرف

مادہ :- شرب از باب سَمِعَ يَسْمَعُ

باب :- سَمِعَ يَسْمَعُ

صیغہ :- واحد مذکر

اعراب کی وجہ :- مشربہم اس عبارت میں مفعول واقع ہورہا ہے عَلِمَ فعل کیلئے ہے اس وجہ سے حالت نصبی میں ہو

تحقیق :- ان میں سے ہر ایک آدمی نے اپنے پینے کی جگہ پہچان لی ہوگی

② وَلَا تُبَاشِرُوهُنَّ وَأَنتُمْ عَاكِفُونَ فِي الْمَسَاجِدِ ۰

مَسَاجِدِ :- اسم ظرف ہے
سَجَدَ ہے

مادہ :-

باب :-

صیغہ :-

اعراب کی وجہ :- اس مقام میں مساجد حالت جری میں ہے کیونکہ شروع میں حرف فی حرف جار ہے داخل ہے اور المساجد مجرور ہے





اور تم ان کے ساتھ مباشرت نہ کرو اس حال میں
کہ تم مسجدوں میں اعتکاف میں بیٹھے ہوئے ہو

③ وَلَا تُقٰتِلُوْهُمْ عِنْدَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ
حَتّٰى يُقٰتِلُوْكُمْ فِيْهِ

اَلْمَسْجِدُ

مادہ سَجَدَ
باب نَصَرَ يَنْصُرُ

اعراب کی وجہ : اس مقام میں مسجد اسم ظرف ہے واحد مذکر ہے اَلْمَسْجِدُ مضاف الیہ واقع ہو رہا ہے عِنْدَ اس لیے مجرور ہے

اور تم ان کو قتل نہ کرو مسجد حرام کے پاس
یہاں تک کہ وہ تمہیں مسجد حرام میں قتل کریں

④ نُكَفِّرْ عَنْكُمْ سَيِّاٰتِكُمْ وَنُدْخِلْكُمْ
مُّدْخَلًا كَرِيْمًا

مُدْخَلًا - واحد مذکر اسم ظرف ہے
مادہ دَخَلَ
باب دَخَلَ يَدْخُلُ

اعراب کی وجہ : مُدْخَلًا منصوب ہے کیونکہ یہ مفعول مطلق واقع ہو رہا ہے نُدْخِلْ فعل کا

اور معاف کر دیں گے تمہارے گناہ اور تم کو داخل کریں
گے باعزت داخل ہونے کی جگہ میں

٢٦ محرم ١٤١٧ھ
THURSDAY 13
JUNE 1996

82

EX. NO-58.B

JUNE

| F | S | S | M | T | W | T |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 |
| 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 |
| 14 | 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 |
| 21 | 22 | 23 | 24 | 25 | 26 | 27 |
| 28 | 29 | 30 | | | | |

مندرجہ ذیل قرآنی آیات کا ترجمہ کریں اور نشان زدہ الفاظ / مرکبات کی اعرابی حالت اور اسکی وجہ بتائیں

(1) وَجَعَلْنَاكُمْ أَكْثَرَ نَفِيرًا

اور ہم نے تمہیں لشکر میں زیادہ کیا

أَكْثَرَ ۔ اسم تفضیل واحد مذکر ہے ۔ اَکثر اعرابی حالت نصبی میں ہے کیونکہ یہ مفعول واقع ہو رہا ہے جَعَلْنَاكُمْ کیلئے

(2) فَهِيَ كَالْحِجَارَةِ أَوْ أَشَدُّ قَسْوَةً

أَشَدُّ قَسْوَةً ۔ اسم تفضیل ہے اور عبارت میں کاف حرفِ جار کیلئے مجرور واقع ہو رہا ہے

وہ تو پتھر کے مانند ہیں بلکہ اُن سے بھی سخت

(3) كَالَّذِينَ مِنْ قَبْلِكُمْ كَانُوا أَشَدَّ مِنْكُمْ قُوَّةً وَأَكْثَرَ أَمْوَالًا وَأَوْلَادًا

أَشَدَّ قُوَّةً ۔ اسم تفضیل ہے ثلاثی مزید ہے اور یہ کانوا کیلئے خبر واقع ہو رہا ہے

أَكْثَرَ ۔ اکثر واحد مذکر اسم تفضیل ہے اور اعرابی حالت منصوب ہے کیونکہ یہ خبر ہے کانوا فعل ناقص کیلئے

وہ لوگ جو تم سے پہلے تھے وہ ان سے زیادہ سخت تھے قوت والے اور اولاد میں ان سے زیادہ تھے



166

83

167

14 FRIDAY
JUNE 1996

| JULY | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| | | | 1 | 2 | 3 | 4 |
| 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 |
| 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | 31 | |

④ أَنَا أَكْثَرُ مِنْكَ مَالًا

أَكْثَرُ: اسم تفضیل ہے اور اعرابی حالت رفعی میں ہے کیونکہ خبر واقع ہو رہا ہے أنا ضمیر کیلئے

میں تم سے مال کے اعتبار سے زیادہ ہوں

⑤ الَّذِينَ آمَنُوا وَهَاجَرُوا وَجَاهَدُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنفُسِهِمْ أَعْظَمُ دَرَجَةً عِندَ اللَّهِ

أَعْظَمُ: اسم تفضیل واحد مذکر ہے اعرابی حالت رفعی میں ہے ما قبل عبارت کیلئے خبر واقع ہو رہا ہے

وہ لوگ جو ایمان لائے اور ہجرت کی اور جہاد کیا اللہ تعالیٰ کے راستے اپنی جانوں اور اپنے مال سے اللہ تعالیٰ کے ہاں انکا رتبہ اعلیٰ ہوتا ہے

⑥ وَالَّذِينَ آمَنُوا أَشَدُّ حُبًّا لِلَّهِ

أَشَدُّ حُبًّا: اسم تفضیل ہے أشد حبا کی اعرابی حالت ما قبل کیلئے خبر واقع ہو رہا ہے

وہ لوگ جو ایمان لائے وہ اللہ تعالیٰ کی محبت میں سب سے زیادہ سخت ہیں

⑦ نَحْنُ أَكْثَرُ أَمْوَالًا وَأَوْلَادًا وَمَا نَحْنُ بِمُعَذَّبِينَ





CH·NO·59

## اسم التفضیل (حصہ دوم)

**62:** گذشتہ سبق میں آپ نے اسم التفضیل کی مختلف صورتیں (مذکر، مونث، واحد، جمع وغیرہ) بنانے کا طریقہ سیکھ لیا ہے۔ اب اس سبق میں ہم آپ کو عبارت میں اس کے استعمال کے متعلق کچھ بتاتے ہیں۔

**62:2** گذشتہ سبق کے پیراگراف 61:3 میں آپ کو بتایا گیا تھا کہ اسم التفضیل دو اغراض کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ اول یہ کہ دو چیزوں یا اشخاص وغیرہ میں سے کسی ایک کی صفت (اچھی یا بری) کو دوسرے کے مقابلے میں زیادہ بتانے کے لئے۔ اسے تفضیل نفسی کہتے ہیں اور یہ وہی چیز ہے جسے انگریزی میں comparative degree کہتے ہیں۔ دوسرا یہ کہ کسی چیز کی صفت کو باقی تمام چیزوں یا اشخاص کے مقابلے میں زیادہ بتانے کے لئے۔ اسے تفضیل کل کہتے ہیں اور یہ وہی ہے جس کو انگریزی میں superlative degree کہتے ہیں۔

**62:3** اسم التفضیل کو تفضیل نفسی کے مفہوم میں استعمال کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اسم التفضیل کے بعد مِنْ لگا کر اس چیز یا شخص کا ذکر کرتے ہیں جس پر موصوف کی صفت کی زیادتی بتانا مقصود ہو۔ مثلاً زَيْدٌ اَجْمَلُ مِنْ عَمْرٍو (زید عمرو سے زیادہ خوبصورت ہے)۔ اس جملہ میں زید مبتدا ہے اور اجمل اس کی خبر۔ یہی وجہ ہے کہ مِنْ کے ساتھ استعمال ہونے کی صورت میں اسم التفضیل نکرہ آتا ہے۔

**62:4** اب آپ اہم بات یہ نوٹ کریں کہ مِنْ کے ساتھ استعمال ہونے کی صورت میں اسم التفضیل کا صیغہ ہر حالت میں واحد اور مذکر ہی رہے گا چاہے اسم موصوف یعنی مبتدا تثنیہ یا جمع یا مونث ہی کیوں نہ ہو۔ مثلاً اَلرَّجُلَانِ اَجْمَلُ مِنْ زَيْدٍ یا عَائِشَةُ اَجْمَلُ مِنْ زَيْنَبَ، اَلنِّسَاءُ اَجْمَلُ مِنَ الرِّجَالِ وغیرہ۔

**62:5** اسم التفضیل کو تفضیل کل کے مفہوم میں استعمال کرنے کے دو طریقے ہیں۔ پہلا طریقہ یہ ہے کہ اسم التفضیل کو معرف باللام کر دیتے ہیں۔ مثلاً اَلرَّجُلُ الْاَفْضَلُ (سب سے زیادہ افضل مرد)۔ نوٹ کریں کہ ایسی صورت میں اسم التفضیل اپنے موصوف کے ساتھ مطابقت کرتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ایسی صورت میں اسم التفضیل کی اپنے موصوف

| JUNE | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 |
| 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 |
| 14 | 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 |
| 21 | 22 | 23 | 24 | 25 | 26 | 27 |
| 28 | 29 | 30 | | | | |

کے ساتھ جنس اور عدد میں مطابقت ہوا کرتی ہے۔ مثلاً: اَلْعَالِمُ الْأَفْضَلُ، اَلْعَالِمَانِ الْأَفْضَلَانِ، اَلْعَالِمُوْنَ الْأَفْضَلُوْنَ
اَلْعَالِمَةُ الْفُضْلٰى، اَلْعَالِمَتَانِ الْفُضْلَيَانِ،
اَلْعَالِمَاتُ الْفُضْلَيَاتُ

۶:۲۶ اسم التفضیل کو تفضیل کل یعنی کے مفہوم میں استعمال کرنے کا دوسرا طریقہ یہ ہے کہ اسم التفضیل کو مضاف بنا کر لاتے ہیں اور مضاف الیہ میں ان کا ذکر ہوتا ہے جن پر موصوف کی برتری ظاہر کرنی ہو۔ مثلاً: زَيْدٌ أَعْلَمُ النَّاسِ (زید تمام لوگوں سے زیادہ عالم ہے) نوٹ کر لیں یہ اسی صورت میں یہ جملہ اسمیہ ہے۔ زَيْدٌ مبتدا ہے اور أَعْلَمُ النَّاسِ مرکب اضافی بن کر اسکی خبر بن رہا ہے۔

۶:۲۷ اسم التفضیل جب مضاف ہو تو جنس اور عدد کے لحاظ سے اپنے موصوف سے اسکی مطابقت اور عدم مطابقت دونوں جائز ہیں۔ مثلاً: اَلْأَنْبِيَاءُ أَفْضَلُ النَّاسِ بھی درست ہے اور اَلْأَنْبِيَاءُ أَفَاضِلُ النَّاسِ یا اَلْأَنْبِيَاءُ أَفْضَلُو النَّاسِ بھی درست ہے۔ اسی طرح سے مَرْيَمُ فُضْلَى النِّسَاءِ اور مَرْيَمُ أَفْضَلُ النِّسَاءِ دونوں درست ہیں۔

۶:۲۸ خَيْرٌ اور شَرٌّ کے الفاظ بطور اسم التفضیل مذکورہ بالا دونوں صورتوں میں استعمال ہوتے ہیں۔ یعنی تفضیل بعض کے لئے بھی جیسے أَنَا خَيْرٌ مِّنْهُ (الاعراف-۱۲) لَيْلَةُ الْقَدْرِ خَيْرٌ مِّنْ أَلْفِ شَهْرٍ۔ قُلْ أَؤُنَبِّئُكُمْ بِشَرٍّ مِّنْ ذٰلِكَ (المائدہ-۶۰) اور تفضیل کل کے مفہوم میں بھی جیسے بَلِ اللّٰهُ مَوْلٰكُمْ وَهُوَ خَيْرُ النّٰصِرِيْنَ آل عمران-۱۵۰۔ كُنْتُمْ خَيْرَ أُمَّةٍ (آل عمران-۱۱۰) أُولٰٓئِكَ هُمْ شَرُّ الْبَرِيَّةِ (البینہ-۶) لیکن اسم التفضیل والے استعمال کے علاوہ یہ دونوں الفاظ اپنے اصل معانی (خیر - اچھا یا اچھائی) اور (شر - برا یا برائی) کے ساتھ بھی قرآن کریم میں بکثرت استعمال ہوئے ہیں کیونکہ ان کے جمع کے طور پر أخيار اور أشرار بھی آتے ہیں

۶:۲۹ اسم التفضیل کے استعمال میں بعض دفعہ اس کو حذف کر دیتے ہیں جس پر موصوف کی برتری ظاہر کرنی ہوتی ہے اس طرح جملہ میں صرف اسم التفضیل ہی باقی رہ جاتا ہے

88

۲ صفر ۱۴۱۷ھ
WEDNESDAY
JUNE 1996
19

| JUNE | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 |
| 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 |
| 14 | 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 |
| 21 | 22 | 23 | 24 | 25 | 26 | 27 |
| 28 | 29 | 30 | | | | |

EX. NO. 59.

① مندرجہ ذیل قرآنی عبارات کا ترجمہ کریں

1. اور جن (کافروں) نے نکالا ان کے رہنے والوں کو اس سے یہ اللہ تعالیٰ کے ہاں بڑی چیز ہے اور فتنہ و فساد اللہ تعالیٰ کے ہاں قتل سے بھی بہت بڑی ہے

2. اور اس سے زیادہ ظالم کون شخص ہو سکتا ہے جو کہ اللہ تعالیٰ کی مسجدوں سے روکے کہ ان مسجدوں میں اللہ تعالیٰ کے نام کا ذکر کیا جائے

3. اور کون ہے جو اللہ تعالیٰ سے زیادہ اچھا ہو باعتبار رنگ کے

4. شراب اور جوئے کا گناہ ان کے نفع سے بہت زیادہ ہے

5. اور اس شخص سے زیادہ ظالم کون ہے جو گواہی چھپائے اللہ تعالیٰ کی طرف

6. ان میں سے کون تمہارے زیادہ قریب ہے نفع کے اعتبار سے

7. اللہ تعالیٰ سے زیادہ سچا کون ہو سکتا ہے باعتبار بات کے

8. اور کون زیادہ اچھا ہے باعتبار دین کے اس شخص سے جو اپنے چہرے کو جھکا دیتا ہے اللہ تعالیٰ کی طرف

9. پس تحقیق ان لوگوں نے سوال کیا موسیٰ علیہ السلام سے اس سے بھی بہت بڑا

10. اور تم یتیم کے مال کے قریب بھی مت جاؤ مگر اچھے طریقے سے

11. پس اس شخص سے زیادہ ظالم کون ہو سکتا ہے جو اللہ تعالیٰ کی نشانیوں کو جھٹلائے اور ان سے اعراض کرے





20 THURSDAY JUNE 1996 — ٣ صفر ١٤١٧ھ

(12) اُس نے کہا رب میری مغفرت کر اور میرے بھائی کی مغفرت کر

(13) ہم آپ پر ان کا اچھا قصہ بیان کرتے ہیں

(14) میں بھی جنات کا مقابلہ کر سکتا جھیلتے کے تعداد کے برابر یا اس سے بھی کم

٦٢

(15) اور آخرت میں بہت بڑے درجات میں اور بہت زیادہ فضیلتیں میں

٦:٦٢

(16) اور میرا بھائی ہارون وہ زبان میں مجھ سے زیادہ فصیح ہے

(17) اور البتہ اللہ تعالیٰ کی ذکر بہت بڑی چیز ہے

(18) زمین اور آسمانوں کی پیدائش بڑی چیز ہے انسان کی پیدائش سے

(19) پس وہ عنقریب جان لیں گے کون زیادہ کمزور ہے باعتبار مددگار کے اور باعتبار عدد کے

(20) پس اللہ تعالیٰ ان کو عذاب دیں گے سب سے زیادہ عذاب

٦:٦٢

٦:٦٢





| F | S | S | M | T | W | T |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 |
| 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 |
| 14 | 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 |
| 21 | 22 | 23 | 24 | 25 | 26 | 27 |
| 28 | 29 | 30 | | | | |

# اسم آلہ (اسم آلہ)

**۶۳** — اسم آلہ وہ اسم مشتق ہے جو اس چیز کو بتائے جو کسی کام کرنے کا ذریعہ ہو یعنی جس اوزار یا ہتھیار کے ذریعے کام کیا جائے۔ اردو میں لفظ آلہ یعنی اوزار عام مستعمل ہے۔

**۶۳:۲** — اسم آلہ کے تین اوزان استعمال ہوتے ہیں مِفْعَل۔ مِفْعَلَہ اور مِفْعَال۔ نوٹ کریں کہ تینوں اوزان میں میم مکسور ہے۔ کسی ایک فعل سے اسم آلہ تینوں وزن پر بن سکتا ہے تاہم اہل زبان ان میں سے کسی ایک وزن پر بننے والا لفظ زیادہ استعمال کرتے ہیں مثلاً فعل نَشَرَ (ن) کے ایک معنی "لکڑی کو چیرنا" ہوتے ہیں۔ اس سے اسم آلہ مِنْشَرٌ، مِنْشَرَۃٌ اور مِنْشَارٌ (چیرنے کا آلہ یعنی آری) بن سکتا ہے تاہم مِنْشَارٌ زیادہ مستعمل ہے اسی طرح ایک فعل بَرَدَ (ن) ہے جس کے ایک معنی لوہے وغیرہ کو چھیل کر برادہ بنا دینا ہیں۔ اس سے اسم آلہ مِبْرَدٌ، مِبْرَدَۃٌ اور مِبْرَادٌ بن سکتے ہیں لیکن مِبْرَدٌ (ریتی) زیادہ مستعمل ہے۔ سَخُنَ (ک) کے معنی پانی وغیرہ کا گرم ہونا ہیں۔ اسم آلہ مِسْخَنٌ، مِسْخَنَۃٌ اور مِسْخَانٌ بن سکتے ہیں لیکن مِسْخَنَۃٌ (واٹر ہیٹر) زیادہ مستعمل ہے۔

**۶۳:۳** — اسم آلہ لازم اور متعدی دونوں طرح کے فعل سے بن سکتا ہے جیسا کہ اوپر دی گئی مثالوں سے واضح ہے لیکن یہ زیادہ تر فعل متعدی ہی سے آتا ہے البتہ یہ نوٹ کر لیں کہ اسم آلہ صرف فعل ثلاثی مجرد سے ہی بن سکتا ہے مزید فیہ سے نہیں بنتا۔ اگر ضرورت ہو تو لفظ آلہ یا اسی طرح کے کسی لفظ کو بطور مضاف لا کر متعلقہ فعل کے مصدر کو اسم مضاف الیہ کرتے ہیں جیسا کہ آلۃ الاتصال

**۶۳:۴** — اسم آلہ کے اوزان سے تثنیہ تو حسب قاعدہ بنتا ہے اور بن سکتا ہے یعنی مِفْعَلَانِ اور مِفْعَلَیْنِ اور مِفْعَلَتَانِ اور مِفْعَلَتَیْنِ اور مِفْعَالَانِ اور مِفْعَالَیْنِ البتہ ان کی جمع مکسر آتی ہے۔ مِفْعَلٌ اور مِفْعَلَۃٌ دونوں کی جمع مَفَاعِلُ کے وزن پر آتی ہے اور مِفْعَالٌ کی جمع مَفَاعِیْلُ کے وزن

پر آتی ہے۔ امید ہے کہ آپ نے نوٹ کر لیا ہوگا کہ اسم آلہ کی جمع کے دونوں
وزن غیر منصرف ہیں۔ اسی طرح مِشفر یا مِشفرۃ دونوں کی
جمع مَنابِر آتی ہے اور مِنشار کی جمع مَناشیر
آتی ہے

۶۳:۵ آپ نے اسم مبالغہ کا ایک وزن مِفعال بھی پڑھا تھا اور یہی وزن
اسم آلہ کا بھی ہے۔ ایسے الفاظ کا معنی متعین کرنے میں عبارت
کے سیاق و سباق اور قرینہ سے مدد لی جاتی ہے مثلاً منشار کے
معنی آری بھی ہو سکتے ہیں اور "نشر" کے معنی پھیلانا ہے
منشار کا مطلب بہت زیادہ نشر و اشاعت کرنے والا بھی
ہو سکتا ہے عبارت کا سیاق و سباق بتائے گا کہ وہاں یہ لفظ کس
مفہوم میں آیا ہے

۶۳:۶ یہ ضروری نہیں ہے کہ کسی نام کو کسی آلہ کا مفہوم دینے
والا ہر لفظ مذکورہ اوزان پر استعمال ہو۔ بلکہ عربی زبان میں
بعض آلات کیلئے خاص الفاظ مقرر اور مستعمل ہیں مثلاً
قُفل (تالا) سِکّین (چھری) سَیف (تلوار)، قَلَم وغیرہ
تاہم اس قسم کے الفاظ جو اسم آلہ کے ضمن میں آسکتے ہیں
اسم آلہ وضعی اسم کہتے ہیں جو مذکورہ اوزان میں سے کسی
وزن پر بنایا گیا ہو

۶۳:۷ استثنائی طور پر چند اسم آلہ ایسے بھی ہیں جو کہ خلاف
قیاس مُفعُل اور مُفعُلۃ کے وزن پر آتے ہیں مثلاً مُنخُل
چھلنی، مُکحُلۃ (سرمہ دانی) ان کی جمع بھی مَفاعِل کے وزن پر آتی
ہے ایسے الفاظ بہت شاذ ہیں اسی طرح فَعّالۃ کے وزن
پر آنے والے بعض الفاظ بھی اسم آلہ کے مفہوم میں
استعمال ہوتے ہیں مثلاً نقّارۃ، جرّارۃ، ثلّاجۃ،
سمّاعۃ (ٹیلی فون کا ریسیور) وغیرہ

۶۳:۸

| JUNE | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| | | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 |
| 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 |
| 14 | 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 |
| 21 | 22 | 23 | 24 | 25 | 26 | 27 |
| 28 | 29 | 30 | | | | |

CH. NO. 61

# غیر صحیح افعال

حصہ اول

## تعارف

۶۱:۱ آنے والے اسباق میں (ان شاء اللہ) ہم حروف ابجد اور ان کی بعض خصوصیات پر ذرا تفصیل سے بات کریں گے۔ اس لیے اس سبق میں ان کے متعلق کچھ ضروری باتیں آپ کو سمجھانی ہیں گی۔ اگرچہ ان کا کچھ حصہ آپ پہلے بھی پڑھ چکے ہیں تاہم مناسب معلوم ہوتا ہے کہ یہاں پہلے حروف ابجد کے بارے میں کچھ معلومات اور اصطلاحات کا دوبارہ ذکر کر دیا جائے تاکہ غیر صحیح افعال کے متعلق اگلے اسباق سمجھنے میں آپ کو آسانی رہے۔

۶۱:۲ عربی کے حروف ابجد کی ابتدا ہمزہ سے ہوتی ہے جس کی املاء کے خصوصی قواعد ہیں۔ بہرحال اس کی عام شکل ء ہے۔ اسی طرح لکھنے والے کے علاوہ یہ عموماً الف یا واو اور یاء پر لکھا جاتا ہے لیکن اسی طرح ا۔و۔ی

۶۱:۳ عربی کے کل 28 حروف ابجد کی ایک تقسیم آپ پڑھ چکے ہیں اور وہ یہ کہ ان میں سے 14 حروف شمسی اور 14 حروف قمری ہیں۔ ان کی ایک اور تقسیم یہ بھی ہے اور وہ یہ کہ ان میں سے ا۔و۔ی کو حروف علت کہتے ہیں جبکہ باقی تمام حروف صحیح کہلاتے ہیں۔ علت عربی میں بیماری کو کہتے ہیں اور ان حروف کو حروف علت اس لیے کہتے ہیں کہ اسماء اور افعال کی بناوٹ میں ان کو بیماری لاحق ہو جاتی ہے۔ اس بیماری سے مراد یہ ہے کہ کسی لفظ کے مادہ میں اگر کوئی حرف علت ہو تو بعض اوقات (ہمیشہ نہیں) یہ اپنے صحیح وزن کے مطابق استعمال نہیں ہوتے ہیں۔ مثلاً لفظ قَالَ کا مادہ ق و ل ہے۔ اس کا باب نَصَرَ فعل کے وزن پر قَوَلَ ہونا چاہیے تھا لیکن استعمال قَالَ ہوتا ہے۔ (۲) وجہ یہ ہے کہ جن افعال کے مادے میں کوئی حرف علت ہو جس کی وجہ سے وہ بعض اوقات اپنے وزن ~~کے مطابق صحیح وزن~~ کے مطابق استعمال نہیں ہوتے انہیں غیر صحیح افعال کہا جاتا ہے۔

# ہمزہ، الف "حرف" سبق 95

**95:4** ابھی آپ کو بتایا گیا ہے کہ الف عربی کے حروف ابجد کی تعداد سے خارج ہے اسے شامل کرلیں تو عربی کے حروف ابجد کی تعداد 29 ہو جاتی ہے بعض نحو علماء نے حروف علت ا و ی تین حروف بتائے ہیں جبکہ ہمزہ حروف علت میں شامل نہیں ہے۔ وہ حرف صحیح ہے۔ تو اسے مشابہ حروف علت کہا جاسکتا ہے اس اختلاف کو سمجھانے کیلئے الف اور ہمزہ کا فرق بتانا ضروری ہے

**95:5** عربی میں "ہمزہ" اور "الف" دو مختلف چیزیں ہیں ان میں جو نمایاں فرق ہے اسے اچھی طرح ذہن نشین کرلیں

(i) ہمزہ پر کوئی حرکت یعنی ضمہ، فتحہ، کسرہ یا سکون میں سے کوئی ایک علامت ضرور ہوتی ہے یہ خالی نہیں ہوتا ہے۔ جبکہ الف پر کوئی حرکت یا سکون کبھی نہیں آتی ہے اور یہ ہمیشہ خالی ہوتا ہے۔ الف تو صرف اپنے ماقبل مفتوح حرف کو کھینچنے کا کام دیتا ہے، جیسے جا، ما

(ii) ہمزہ کسی لفظ کے ابتدا میں بھی آتا ہے درمیان میں بھی اور آخر میں بھی جبکہ الف کسی لفظ کے ابتدا میں کبھی نہیں آتا ہے بلکہ یہ ہمیشہ کسی حرف کے بعد ہی آتا ہے آپ کو انسان، احمد، اکرام کی قسم کے الفاظ میں ان کے شروع میں جو "الف" نظر آتا ہے یہ درحقیقت الف نہیں ہے بلکہ ہمزہ ہے جبکہ انہی الفاظ کے حروف س اور م کے بعد الف ہے ہمزہ نہیں ہے

(iii) ہمزہ کے ماقبل حرف پر حرکات ثلاثہ یا سکون میں سے کوئی بھی آسکتا ہے جبکہ الف کے ماقبل حرف پر ہمیشہ فتحہ آتی ہے۔ الف اور ہمزہ کے فرق کو آپ نے اگر سمجھ لیا ہے تو یہ بھی نوٹ کرلیں کہ بلحاظ استعمال الف اور ہمزہ کی دو دو قسمیں ہیں اب ان کو بھی سمجھ لیں

**95:6** الف یا تو ممدودہ ہوتا ہے یا مقصورہ۔ الف ممدودہ وہ الف ہے جو ذرا زیادہ کھینچ کر پڑھا جاتا ہے اور الف ممدودہ کے بعد یا تو ہمزہ ہوتا ہے یا پھر ہمزہ کے بعد کوئی ساکن یا مشدد حرف ہوتا ہے جیسے السماء، الضالین وغیرہ۔ جبکہ الف مقصورہ وہ الف ہے جو زیادہ کھینچ کر نہیں پڑھا جاتا جیسے قال، دعا وغیرہ

**95:7** ہمزہ کی بھی دو قسمیں ہیں، "ہمزۃ الوصل" اور "ہمزۃ القطع"

ہمزۃ الوصل: وہ ہمزہ ہے جس کے بعد کوئی ساکن حرف آتا ہے اگر اس سے قبل کوئی متحرک حرف آجائے تو پھر متحرک حرف ساکن حرف سے ملا کر پڑھا جاتا ہے اور ہمزۃ الوصل ساکن (صامت silent) ہوجاتا ہے بلکہ بعض دفعہ

JUNE

| F | S | S | M | T | W | T |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 
| 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 |
| 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 | 19 |
| 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 | 26 |
| 27 | 28 | 29 | 30 | | | |

لکھنے میں گر جاتا ہے جیسے وَالْقَمَرِ اور لِلْمُتَّقِيْنَ جو در اصل
لِ اَلْمُتَّقِيْنَ تھا اسی طرح بِاسْمِهِ اور بِسْمِ اللّٰهِ جو در اصل بِ اسمِ اللہ
تھا جبکہ ہمزۃ القطع وہ ہمزہ ہے جو ما قبل حرف یا حرف سے ملا
کر پڑھنے میں ساقط نہیں ہوتا بلکہ اپنی حرکت کے ساتھ پڑھا جاتا
ہے جیسے فَاقْبَلُ ، فَاَكْرِمْ ، تعبیرہ ۔ ہمزۃ الوصل اور ہمزۃ القطع
کے متعلق کچھ اور بحث آپ اسی کتاب کے حصہ اول اور حصہ
دوم میں پڑھ چکے ہیں آپ مزید وضاحت کے طور پر چند امور
ذہن نشین کر لیں

۶۵:۸ ہمزۃ الوصل جن مقامات پر آتا ہے انہیں نوٹ کر لیں (i) لام تعریف
کے شروع میں (ii) ثلاثی مجرد کے صیغہ امر کے شروع میں (iii) ثلاثی
مزید فیہ اور رباعی مزید فیہ کے ہمزہ سے شروع ہونے والے افعال کے
مصدر ، ماضی اور فعل امر کے صیغوں میں ، سوائے باب افعال کے (iv)
عربی کے دس کے قریب اسماء کے شروع میں بھی ہمزۃ الوصل آتا ہے
ان میں سے زیادہ استعمال ہونے والے الفاظ جو قرآن مجید میں بھی آئے ہیں
یہ ہیں ابْنٌ ، ابْنَةٌ ، اسْمٌ ، امْرَءَةٌ بمعنی عورت ، امْرُؤٌ بمعنی مرد
اثْنَانِ ، اور اثْنَتَانِ (دو) ۔ یہ بھی نوٹ کر لیں کہ لام تعریف کے علاوہ
ہمزۃ الوصل مکسور یا مضموم ہوگا ۔ مفتوح نہیں ہوتا

۶۵:۹ ہمزۃ القطع جن مقامات پر آتا ہے آپ انہیں بھی نوٹ کر لیں
(i) اصلی ہمزہ یعنی جو مادہ کا جزو ہو ، الف کسی مادہ کا جزو نہیں ہوتا
(ii) واحد متکلم کا تمام مضارع کے صیغوں کا ہمزہ (iii) جمع مکسر کے
اوزان میں آنے والا ہمزہ جیسے اَتْرَابٌ ، اَشْيَاءُ وغیرہ
(iv) افعل التفضیل یا الوان و عیوب کا ابتدائی ہمزہ جیسے اَفْضَلُ ، اَحْمَرُ
وغیرہ (v) باب افعال کے مصدر ماضی اور امر کا ہمزہ (vi) ہمزۃ الوصل
میں بیان کردہ مذکورہ اسماء کے سوا تمام اسماء کے شروع میں آنے والا ہمزہ
القطع ہوتا ہے ، جیسے اُمٌّ ، اَبٌ ، اُخْتٌ وغیرہ (vii) حروف کے
شروع میں آنے والا ہمزہ بھی ہمزۃ القطع ہوتا ہے جیسے
اِلٰی ، اِنَّ ، اِذَنْ وغیرہ ۔ صحیح عربی املاء کا طریقہ یہ ہے کہ
جہاں ہمزۃ القطع ہو وہاں علامت قطع (ء) ضرور ڈالی جائے
جبکہ ہمزۃ الوصل پر کسی علامت کی ضرورت نہیں ہے البتہ
عرب ممالک کے قرآن مجید میں ہمزۃ الوصل کے اوپر علامت
وصل (ص) ڈالتے ہیں

JULY

| F | S | S | M | T | W | T |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| | | | 1 | 2 | 3 | 4 |
| 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 |
| 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | 31 | |

٩٤:١٠ آپ کو بتایا گیا تھا کہ "ا و ی" حروفِ علت ہیں۔ ان میں سے الف پر کبھی کوئی حرکت نہیں آتی۔ اس لیے یہ حرف ابجد سے خارج ہے لیکن حروفِ علت میں استفادہ کے اس لیے کیا جاتا ہے کہ "و" اور "ی" اکثر بدل کر الف کی شکل اختیار کرتے ہیں۔ ہمزہ (حرکات) لگنے کے لحاظ سے تو حروفِ علت دو ہی ہیں "و" اور "ی"

٩٤:١١ کسی الف پر دی گئی حرکت کو ذرا کھینچ کر پڑھنے کے لیے ہی حروفِ علت "ا و ی" استعمال ہوتے ہیں جیسے بَ سے بَا، بِ سے بِی اور بُ سے بُو۔ چونکہ فتحہ کو کھینچنے سے "ا"، ضمہ کے کھینچنے سے "و" اور کسرہ کو کھینچنے سے "ی" پیدا ہوتی ہے اس لیے فتحہ کو الف کے، ضمہ کو "و" اور کسرہ کو "ی" کے موافق حرکت کہا جاتا ہے

٩٤:١٢ عام طور پر دنیا کی بیشتر زبانوں میں ایسے الفاظ ہوتے ہیں جن کے تلفظ میں اہلِ زبان کچھ ثقل یا دشواری یا گرانی محسوس کرتے ہیں اور لفظ کو تھوڑا سا بدل کر لکھتے اور بولتے ہیں۔ انگریزی میں اسکی مثال cannot کو can't اور and کو 'n' پڑھنا ہے۔ عربی میں ایسے الفاظ کی تعداد نسبتاً زیادہ ہے جنہیں اہلِ زبان تبدیل کر کے بولتے اور لکھتے ہیں۔ ماہرین علم الصرف نے یہ معلوم کر لیا ہے کہ یہ (ضروری) تبدیلیاں تین قسم کی ہوتی ہیں، اگرچہ ہر ایک قسم کی پھر متعدد صورتیں ہوتی ہیں جو ہم اگلے اسباق میں پڑھیں گے۔ فی الحال تین قسموں کی تعریف سمجھ لیں

(i) تخفیف کا مطلب یہ ہے کہ ہمزہ کو حذف کر دینا یا اسے کسی حرفِ علت میں بدل دینا

(ii) ادغام یہ ہے کہ دو ہم جنس یا ہم مخرج حروف کو باہم ملا کر پڑھنا جس سے تشدید پیدا ہوتی ہے۔ جیسے حَبَبَ سے حَبَّ وغیرہ

(iii) تعلیل یہ ہے کہ کسی حرفِ علت کو حذف کر دینا یا دوسرے حرفِ علت سے بدل دینا۔ یعنی ماقبل کی حرکت کے موافق کر دینا یا ماقبل کی حرکت کو اسکے موافق کر دینا وغیرہ

ماہرین علم الصرف نے یہ بھی معلوم کر لیا ہے کہ مذکورہ تبدیلیاں کچھ قواعد و ضوابط کے تحت ہوتی ہیں۔ اگلے اسباق میں ہمیں انہی اسباق کو سمجھنا ہے لیکن اس سے قبل صحیح الفاظ کی اقسام سمجھ لیں تو مذکورہ قواعد کو سمجھنے میں آسانی ہو گی

## غیر صحیح افعال

(اقسام)

**۶۵** عربی میں فعل کی تقسیم کئی لحاظ سے کی گئی ہے مثلاً (i) بلحاظ زمانہ فعل دو قسم کا ہوتا ہے یعنی فعل ماضی اور فعل مضارع (ii) بلحاظ تعداد حروف یعنی اصل مادہ کے حروف کی تعداد کے لحاظ سے بھی فعل کی دو قسمیں ہیں سہ حرفی مادے والے افعال ثلاثی اور چار حرفی مادے والے رباعی کہلاتے ہیں پھر مادے کے حروف میں اضافی حروف کے شامل ہونے یا نہ ہونے کے لحاظ سے ہر ایک کی دو قسمیں ہو جاتی ہیں ثلاثی مجرد اور ثلاثی مزید فیہ اور رباعی مجرد اور رباعی مزید فیہ (iii) اسی طرح فعل معروف و مجہول اور فعل لازم و فعل متعدی

**۶۵:۲** مادہ کے حروف کی نوعیت کے لحاظ سے بھی فعل کی دو قسمیں ہیں صحیح اور معتل۔ صحیح وہ فعل ہے جس کے اصل مادہ میں کوئی حرف علت نہ ہو۔ ہم آپ کو بتا چکے ہیں کہ الف کسی مادہ میں نہیں آتا ہے۔ اس لئے معتل فعل وہ ہے جس کے اصل مادہ میں "و" یا "ی" موجود ہو

**۶۵:۳** پھر فعل صحیح کی بھی دو قسمیں ہیں۔ صحیح سالم اور صحیح غیر سالم۔ صحیح سالم وہ فعل ہے جس کے مادہ میں نہ کوئی ہمزہ ہو اور نہ ہی ایک حرف دوبارہ آئے اور فعل صحیح غیر سالم وہ ہے جس کے اصل مادہ میں یا تو ہمزہ آجائے یا ایک حرف دوبارہ آجائے جیسے قَرَءَ یا قَصَصَ

**۶۵:۴** پھر فعل صحیح غیر سالم کی بھی دو قسمیں ہیں "مہموز" اور "مضاعف"۔ "مہموز" وہ فعل ہے جس کے مادہ میں کسی جگہ ہمزہ ہو جبکہ مضاعف وہ فعل ہے جس کے مادہ میں ایک حرف دو مرتبہ آتا ہو۔ یہ بات نوٹ کر لیں کہ مضاعف میں عموماً عین کلمہ اور لام کلمہ میں ایک حرف کی تکرار ہوتی ہے جیسے فَلَّ (ف ل ل)، مَدَّ (م د د) وغیرہ۔ فا اور عین کلمہ کی جگہ ایک ہی حرف کی تکرار بہت کم ہوتی ہے۔ جیسے ببر (شیر)۔ اسی طرح فا اور لام کلمہ کی جگہ بھی ایک ہی حرف کی تکرار بہت کم ہوتی ہے۔ جیسے قلق ہے جیسے

**۶۵:۵** مادہ میں حرف علت کی پوزیشن کے اعتبار سے "معتل" کی چار قسمیں ہو جاتی ہیں (i) مثال (ii) اجوف (iii) ناقص (iv) لفیف۔ مثال وہ فعل معتل ہے جس کے فا کلمہ کی جگہ کوئی حرف علت ہو جیسے وَعَدَ۔ اجوف میں زیادہ واقع حرف علت عین کلمہ کی جگہ ہوتا ہے جیسے بَیَعَ اور ناقص میں لام کلمہ کی جگہ جیسے رَمَی۔ لفیف اس فعل کو کہتے ہیں جس کے مادہ میں دو حرف علت آجائیں جیسے



183

99

JULY

| F | S | S | M | T | W | T |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | 1 | 2 | 3 | 4 |
| 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 |
| 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | 31 | |

30 ۱۳ صفر ۱۴۱۷ھ SUNDAY JUNE 1996

۶۵:۶ ذیل کے نقشے میں آپ مذکورہ اقسام کو بڑی آسانی کے ساتھ سمجھ سکتے ہیں

رُدٗی اور وقی

**فعل کی تقسیم**

بلحاظ نوعیت حروفِ مادہ

۶۵:۵

- فعل صحیح (و ی ×)
  - سالم (ء) ذبل
  - غیر سالم
    - مہموز (ء) (سَئَلَ)
    - مضاعف (ذبل) فَضَلَ
- فعل معتل (و ی)
  - مثال (وَعَدَ)
  - اجوف (قَوَلَ)
  - ناقص (رَمَیَ)
  - لفیف (وَقَیَ)

۶۵:۷ مذکورہ اقسام کی ذیلی تقسیمات کو اگر نظر انداز کر دیا جائے تو ان کی مندرجہ ذیل سات اقسام بنتی ہیں

(i) صحیح :- جس کے مادے کے تمام حروف صحیح ہوں جیسے ضَرَبَ

(ii) مہموز :- جس کے مادے میں کسی جگہ ہمزہ آئے جیسے سَئَلَ

(iii) مضاعف :- جس کے مادے میں کوئی حرف دو مرتبہ آئے جیسے فَضَلَ

(iv) مثال :- جس کے مادہ میں فا کلمہ کی جگہ حرف علت آئے۔ وَعَدَ

(v) اجوف :- جس کے مادہ میں عین کلمہ کی جگہ حروف علت آئے قَوَلَ

(vi) ناقص :- جس کے مادہ میں لام کلمہ کی جگہ حرف علت آئے۔ رَمَیَ

(vii) لفیف :- جس کے مادے میں حرف علت دو مرتبہ آئے جیسے وَقَیَ

۶۵:۸ بعض کتابوں میں فعل صحیح اسے کہا گیا ہے کہ جس کے مادہ میں (i) ہمزہ نہ ہو (ii) کوئی حرف دو بار نہ آیا ہو (iii) اور کوئی حرف علت نہ ہو۔ اس تعریف کے مطابق مہموز اور مضاعف بھی فعل غیر صحیح میں شمار ہو جاتے ہیں۔ لیکن اگر حروفِ صحیح اور حروفِ علت کی بنیاد پر تقسیم کی جائے

JULY

| F | S | S | M | T | W | T |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | 1 | 2 | 3 | 4 |
| 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 |
| 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | 31 | |

تو مہموز اور مضاعف کو فعل صحیح میں شمار کیا جاتا ہے تاہم چونکہ یہ
بھی تبدیلیوں کی زد میں آتے ہیں اس لیے ان کو فعل صحیح غیر سالم
کہا گیا ہے یعنی بلحاظ حروف یہ صحیح ہیں جبکہ بلحاظ تبدیلی یہ غیر
سالم ہیں

ف ۶۵ اب ایک اہم بات یہ نوٹ کریں کہ اب تک مادے کے حروف کی
جو بات ہوئی ہے اسکی بنیاد فا، عین اور لام کلمہ پر ہے۔ اس لیے
کسی لفظ میں اگر فا عین اور لام کلمہ کے علاوہ کسی جگہ ہمزہ
یا حرف علت آ جائے تو اسکی وجہ سے وہ لفظ مہموز یا معتل شمار
نہیں کیا جائے گا جیسے باب افتعال کا پہلا صیغہ افتعل ہے۔ اس کا
ہمزہ، ف، ع اور ل کلمہ کی جگہ نہیں ہے۔ اس لئے صحیح حروف کے
مادہ پر جتنے الفاظ اس وزن پر بنیں گے وہ مہموز نہیں ہوں گے
مثلاً اُدْخُلْ، اُكْرُمْ، اِفْرَحْ وغیرہ مہموز نہیں ہیں۔ اسی
طرح ماضی معروف میں جمع مذکر غائب کیلئے تثنیہ اور جمع کے صیغوں
کا وزن فَعَلَا اور فَعَلُوْا ہے۔ ان میں الف اور و ہیں۔ لیکن یہ
بھی ف، ع، اور ل کے علاوہ ہیں۔ اس لیے صحیح حروف کے مادے
سے جتنے الفاظ ان اوزان پر بنیں گے وہ معتل نہیں ہوں گے
باب تفعیل اور تفعل میں عین کلمہ پر تشدید آنے کی وجہ سے
وہ مضاعف نہیں ہو جاتے، اس لئے کہ وہاں عین کلمہ کی ہی تکرار
ہوتی ہے

overlapped ۶۶:۱۰ خیال رہے کہ یہ امتیازات بعض اوقات باہم متداخل
بھی ہوتے ہیں۔ مثلاً کوئی مادہ بیک وقت مہموز بھی ہو سکتا ہے
اور مضاعف بھی جیسے أَزَزَ یا کوئی مادہ مہموز بھی ہو سکتا ہے اور ساتھ
ہی معتل بھی جیسے أ ت ی۔ ایسے الفاظ پر بعض دفعہ دو طرح
کے قاعدوں کا اطلاق بھی ہو جاتا ہے۔ اس لیے صرف کی بعض کتابوں
میں سب سے پہلے معتل پر بات کی جاتی ہے کیونکہ اس میں زیادہ
قواعد بیان ہوئے ہیں، اس کے بعد مضاعف اور آخر میں مہموز پر بات
کرتے ہیں گویا وہ مشکل سے آسان کی طرف چلتے ہیں لیکن ہم نے ان
لوگوں کی پیروی کی ہے جو آسان سے مشکل کی طرف گئے ہیں
یعنی ہم پہلے مہموز، پھر مضاعف اور پھر معتل پر بات کریں گے۔ ان تینوں
اقسام کے قواعد بیان کرنے کے بعد ہم، متداخل مادوں کے بارے
میں بھی کچھ بات کریں گے

EX. NO. 61. "A"



مندرجہ ذیل مادوں کے متعلق بتائیے کہ وہ ہفت اقسام کی کونسی قسم سے متعلق ہیں جو مادے بیک وقت دو اقسام سے متعلق ہوں ان کی دونوں اقسام بتائیں

(1) (ا۔م۔ر) اَمَرَ — اس ایک شخص نے حکم دیا

مہموز الفاء ہیں یعنی مہموز الفاء اسکو کہتے ہیں کہ جس کے فاء کلمہ کی جگہ ہمزہ واقع ہو رہا ہو

(2) (ا۔م۔م) اَمَمَ — سامنے

مہموز الفاء ہیں یعنی ہے اور اور مضاعف بھی ہے مضاعف اسکو کہتے ہیں جس میں دو حرف ایک جنس کے ہوں یعنی ایک جیسے ہوں

(3) (ح۔ی۔ی) حَيِيَ — جیا ہوا ایک شخص

معتل العین یعنی اجوف جس میں عین کلمہ کی جگہ حرف علت ہو اور مہموز اللام بھی ہے یعنی جس کے لام کی جگہ ہمزہ واقع ہو اسکو مہموز اللام کہتے ہیں

(4) (ر۔و۔ی) رَوِیَ — دیکھنا

معتل العین اجوف واوی معتل اللام ناقص یائی ہے معتل العین یعنی اجوف واوی عین کلمہ کی جگہ حرف علت واقع اور معتل اللام یعنی ناقص یائی اسکو کہتے ہیں جس لام کلمہ کی جگہ حرف علت ہو۔ وہ بھی آ رہا ہو ناقص کہتے ہیں اسکو لفیف بھی کہتے ہیں یعنی لفیف مقرون ہے کیونکہ دو حرف علت ایک کلمہ میں جمع ہوگئے ہیں

(5) (و۔ر۔ی) وَرَی — چھپ جانا

لفیف مفروق ہیں یعنی ایک کلمہ میں دو حرف علت جمع ہیں دونوں الگ ہیں ایک فا کلمہ کی جگہ ہے دوسرا لام کلمہ کی جگہ ہے مثال الفاء مثال بھی ہے کیونکہ حرف علت فاء کلمہ کی جگہ ہے معتل اللام ناقص بھی ہے کیونکہ ی لام



103

4 THURSDAY JULY 1996

١٦ صفر ١٤١٧ھ

حرف علت یعنی ہے لام کلمہ کی جگہ پر ہے

(6) (ی - س - ر) یَسَرَ آسان معتل الفاء یعنی
مثال واوی ہے کیونکہ فا کلمہ کی جگہ حرف علت
یا آیا ہے

(7) (س - س - ر) سَسَرَ

(8) (س - ر - ر) سَرَّ چھپانا : مضاعف ہے دو حرف ایک
جنس کے ہیں دونوں عین بھی دو حرف ایک
جیسے واقع ہوئے ہیں اسکو مضاعف کہتے ہیں

(9) (ا - س - س) اَسَسَ بنیاد : مہموز الفاء ہے یعنی
جبکے فا کلمہ کی جگہ ہمزہ ہو

(10) (ق - و - ل) قَوَلَ اس نے کہا آدمی نے کہا - معتل العین ہے
اجوف واوی ہے - یعنی عین کلمہ کی جگہ حرف علت
واؤ واقع ہوا ہے اسکو معتل عین کہتے ہیں اور
اجوف واوی بھی کہتے ہیں

(11) (ب - ی - ع) بَیَعَ بیچنا خریدنا : معتل العین ہے
یعنی اجوف یاوی ہے یعنی عین کلمہ کی جگہ
حرف علت یا واقع ہو اسکو معتل العین کہتے
اور اجوف یاوی بھی کہتے ہیں

(12) (س - و - ی) سَوِیَ برابر لفیف ہے یعنی
اسکو کہتے ہیں جس فا عین لام کے مقابل
جب دو حرف علت ہوں - اگر دونوں ملے
ہوں تو لفیف مقرون ہے اور اگر الگ الگ ہو





تو حروف یہ ہے دونوں سے ہوئے ہیں اس لئے
لفیف مقرون ہیں

دو ایک آدمی راضی ہوا

(13) ر - ض - و (رَضِیَ) معتل اللام ہے
یعنی ناقص واوی ہے معتل اللام اسکو کہتے ہیں
جسکے لام کلمے کی جگہ حرف علت ہو

دیکھنا

(14) (ر - ا - ی) رَأی مہموز العین ہے
معتل اللام یعنی ناقص یائی بھی ہے مہموز
العین یعنی عین کلمے کی جگہ ہمزہ حرف
علت ہو اور ناقص یعنی لام کلمے کی حرف علت
نہ ہے

(15) (ی - م - م) یَمَّمَ معتل الفاء
مثال یائی اور مضاعف ہے معتل ما ہی
مثال یائی فا کلمے کی جگہ حرف علت یا ہے اور
عین کلمے کی جگہ اور لام کلمے کی جگہ دونوں میں
میم ہے اس وجہ سے مضاعف ہے ایک کلمے میں دو
حرف ایک جیسے (مثلین) ہوں

کونسا

(16) (ا - ی - ی) اَیّ ای ۔ یہ مہموز الفاء
ہے اور لفیف مقرون ہے مہموز الفاء کیونکہ
فا کلمہ کی جگہ ہمزہ ہے اور لفیف مقرون ہے کیونکہ
دو حرف علت ایک ہی جگہ میں ہیں اور اگر دیکھا جائے
تو مضاعف بھی ہے کیونکہ دونوں حرف علت ایک ہی
جنس کے ہیں یعنی ایک جیسے ہیں دونوں یا ہیں

اس ایک آدمی نے بچایا

(17) (و - ق - ی) وَقَی ۔ لفیف مفروق ہیں
دو علت میں دونوں الگ الگ یعنی ایک فاء
کلمہ کی جگہ میں اور دوسرا لام کلمے کی جگہ پر
ہیں





(18) ت ۔ ر ۔ ع :- تَبْرَءُ :- مہموز اللام
یعنی لام کلمہ کی جگہ ہمزہ ہے

(19) س ۔ ء ۔ ل :- يَسْئَلُ :- مہموز العین
یعنی عین کلمہ کی جگہ ہمزہ ہے — سوال کیا

## EX. NO- 61 - "B"

مندرجہ ذیل افعال اور اسماء کا مادہ بتائیں اور ان کی قسمیں بتائیں

(1) يَذْهَبُ :- مادہ ذهب ہے اور ہفت اقسام میں صحیح ہے

(2) يَأْكُلُ :- مادہ اس کا أكل ہے ہفت اقسام میں مہموز الفاء ہے یعنی جس کے فاء کلمے کی جگہ ہمزہ ہو — کھاتا ہے وہ ایک شخص

(3) يَدْعُوا :- وہ سب پکارتے ہیں — مادہ اس کا دعو ہے ہفت اقسام میں معتل اللام ہے یعنی ناقص واوی ہے یعنی جس کے لام کلمے کی جگہ حرف علت ہو

(4) ذَهَبُوا :- اس کا مادہ ہے ذَهَبَ اور ہفت اقسام میں صحیح ہے — وہ سب مرد گئے

(5) وَهَبَ :- مادہ بھی اس کا وهب ہی ہے ہفت اقسام میں معتل الفاء ہے یعنی مثال واوی ہے۔ یعنی فاء کلمے کی جگہ حرف علت ہو اگر واؤ ہو تو واوی ہے یا ہو تو یائی ہے — عطا کیا اس ایک شخص نے





AUGUST

| F | S | S | M | T | W | T |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 30 | 31 | | | | | 1 |
| 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 |
| 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 |
| 16 | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 |
| 23 | 24 | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 |

(14) يَسْمَعُونَ :- مادہ اسکا سَمِعَ ہے اور یہ ہفت اقسام میں صحیح ہے

(15) اَدَبَ :- مادہ اسکا دَبَّ ہے اور یہ ہفت اقسام میں مضاعف ہے

(16) بَأْسٌ - مادہ اسکا بَأَسَ اور یہ ہفت اقسام میں مہموز العین یعنی عین کلمہ کی جگہ ہمزہ ہو

(17) عَزِيزٌ مادہ اسکا عَزَّ ہے ہفت اقسام میں مضاعف ہے

(18) نُزُلٌ :- اسکا مادہ نَزَلَ ہے ہفت اقسام میں صحیح ہے

(19) مَمْلُوءٌ :- مادہ اسکا مَلَأَ ہے ہفت اقسام میں مہموز اللام ہے یعنی لام کلمہ کی جگہ ہمزہ ہے

(20) يُسْرًا - مادہ اسکا يَسَرَ ہے ہفت اقسام میں معتل الفاء یعنی فا کلمہ کی جگہ یا آیا ہے

(21) مَنْفُوشٌ :- مادہ اسکا نَفَشَ ہے ہفت اقسام میں صحیح ہے

(22) يَسِيرٌ مادہ اسکا يَسَرَ ہے اور ہفت اقسام میں مہموز الفاء ہے

# مہموز

(حصۂ اوّل)

**٦٦:١** گزشتہ سبق میں آپ پڑھ آئے ہیں کہ جس فعل کے مادہ میں کسی جگہ ہمزہ آجائے تو اسے مہموز کہتے ہیں۔ اب یہ بھی نوٹ کر لیں کہ اگر فا کلمہ کی جگہ ہمزہ آجائے تو اسے مہموز الفاء کہتے ہیں جیسے اَكَلَ اگر عین کلمہ کی جگہ ہمزہ آجائے تو اسے مہموز العین کہتے ہیں جیسے سَأَلَ اور اگر لام کلمہ کی جگہ ہمزہ ہو تو وہ مہموز اللام ہوتا ہے جیسے قَرَأَ

**٦٦:٢** مہموز میں زیادہ تر تبدیلیاں مہموز الفاء میں ہوتی ہیں جبکہ مہموز العین اور مہموز اللام میں تبدیلی بہت کم بلکہ نہ ہونے کے برابر ہوتی ہے اور یہ تبدیلیاں دو طرح کی ہوتی ہیں لازمی تبدیلی اور اختیاری تبدیلی۔ لازمی تبدیلی کا مطلب یہ ہے کہ تمام اہل زبان یعنی عرب کے تمام مختلف قبائل ایسے موقع پر لفظ کو ضرور ہی بدل کر بولتے اور لکھتے ہیں۔ اور اختیاری تبدیلی کا مطلب یہ ہے کہ عرب کے بعض قبائل ایسے موقع پر لفظ کو اصلی شکل میں اور بعض ~~متبادل~~ بعض قبائل تبدیل شدہ صورت میں بولتے اور لکھتے ہیں اس لئے دونوں صورتیں جائز اور رائج ہیں۔

**٦٦:٣** مہموز الفاء میں لازمی تبدیلی کا صرف ایک ہی قاعدہ ہے اور یہ جب کسی لفظ میں دو ہمزہ اکٹھے ہوں اور ان میں سے پہلا متحرک ہو اور دوسرا ساکن ہو تو دوسرے ہمزہ کو پہلے ہمزہ کی حرکت کے موافق حرف میں لازماً بدل دیا جاتا ہے۔ یعنی پہلے ہمزہ پر اگر فتحہ ہو تو ساکن ہمزہ کو الف سے، کسرہ ہو تو "ی" سے اور ضمہ ہو تو "و" سے بدل کر بولتے اور لکھتے ہیں۔

**٦٦:٤** مثال کے طور پر ہم لفظ اَمِنَ (امن میں ہونا) کو لیتے ہیں۔ یہ لفظ باب افعال کے پہلے صیغے میں اَفْعَلَ کے وزن پر أَأْمَنَ بنے گا قاعدہ کے مطابق دوسرا ہمزہ الف میں تبدیل ہو جائے گا تو آمَنَ استعمال۔ اس کا مصدر افعال کے وزن پر "إِأْمَان" بنے گا۔ لیکن "إِيْمَان" استعمال ہوگا۔ اسی طرح باب افعال میں مضارع کے واحد متکلم کا وزن اُفْعِلُ ہے جس پر لفظ أُأْمِنُ بنے گا لیکن أُوْمِنُ استعمال ہوتا

| AUGUST | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| 30 | 31 | | | | | 1 |
| 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 |
| 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 |
| 16 | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 |
| 23 | 24 | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 |

**66:5** مذکورہ بالا قاعدہ کو آسانی سے یاد کرنے کی غرض سے ایک فارمولے کی شکل میں یوں بھی بیان کر سکتے ہیں ءَءْ = ءَا ، ءِءْ = ءِیْ اور ءُءْ = ءُوْ ۔ یہ بھی نوٹ کریں کہ ہمزہ مفتوحہ (ءَ) کے بعد جب الف آتا ہے تو اس کو لکھنے کے تین طریقے ہیں ① ءَا ② أ ③ آ ۔ ان میں سے تیسرا طریقہ عام عربی میں بلکہ اردو میں بھی مستعمل ہے جبکہ پہلا اور دوسرا طریقہ صرف قرآن مجید میں استعمال ہوا ہے

**66:6** مہموز میں اختیاری تبدیلیوں کی متعدد صورتیں یعنی قواعد ہیں جو عرب قبائل کے استعمال میں اختلاف کا نتیجہ ہیں۔ اور ان کے اثرات قرآن کریم کی بعض مشہور قراءتوں میں ملتے ہیں۔ قواعد عربی کی کتابوں میں ان کا استعمال نہ ہونے کے برابر ہے۔ تاہم بعض اہم قواعد کا ذکر ضروری ہے۔ قواعد سمجھنے سے پہلے ایک بات ذہن میں واضح کر لیں۔ ابھی پیرا گراف 66:3 میں آپ پڑھ آئے ہیں کہ لازمی تبدیلی صرف اس وقت ہوتی ہے جب ایک ہی لفظ میں دو ہمزہ اکٹھے ہو جائیں۔ اب نوٹ کر لیں کہ اختیاری تبدیلی کا تعلق ہمزہ منفردہ سے ہوتا ہے۔ یعنی جب کسی لفظ میں ہمزہ ایک دفعہ آیا ہو

**66:7** اختیاری تبدیلی کا پہلا قاعدہ یہ ہے کہ ہمزہ منفردہ ساکن ہو اور اس سے ماقبل ہمزہ کے علاوہ کوئی دوسرا حرف متحرک ہو تو ایسی صورت میں ہمزہ کو ماقبل کی حرکت کے موافق حرف میں تبدیل کر دینا جائز ہے جیسے رَأْسٌ کو رَاسٌ ذِئْبٌ (بھیڑیا) کو ذِیْبٌ اور مُؤْمِنٌ کو مُوْمِنٌ بولا یا لکھا جاسکتا ہے اور بعض قراءتوں میں لفظ اسی طرح پڑھے بھی جاتے ہیں

**66:8** اختیاری تبدیلی کا دوسرا قاعدہ یہ ہے کہ ہمزہ منفردہ اگر مفتوحہ ہو اور اس سے ماقبل حرف پر ضمہ یا کسرہ ہو تو ہمزہ کو ماقبل حرکت کے موافق حرف میں تبدیل کر دینا جائز ہے۔ لیکن تبدیل شدہ حرف پر فتحہ برقرار رہے گی۔ یعنی ءُءَ سے وَ اور ءِءَ سے یَ ہو سکتا ہے جیسے هُزُؤًا سے هُزُوًا اور كُفُؤًا کو كُفُوًا پڑھا جاسکتا ہے۔ قراءتِ حفص میں جو کہ پاکستان اور دیگر مشرقی ممالک میں رائج ہے۔ یہ الفاظ اپنی بدلی ہوئی شکل میں هُزُوًا اور كُفُوًا پڑھے جاتے ہیں۔ مگر ورش کی قراءت میں جو شمالی افریقی ممالک میں رائج ہے یہ الفاظ اپنی اصلی شکل میں هُزُءًا اور كُفُؤًا پڑھے جاتے

اسی طرح مِئَۃ (ایک سو) کو مِیَۃ اور فِئَۃ کو فِیَہ اور
لِئَلَّا کو لِیَلَّا پڑھا جاسکتا ہے اور بعض قراتوں میں یہ الفاظ
اس طرح پڑھے بھی جاتے ہیں

۹.۶۶ اختیاری تبدیلی نمبر ۲ قاعدہ یہ ہے کہ اگر ہمزہ منفردہ
متحرک ہو اور اس سے قبل ساکن "و" یا ساکن "ی" ہو تو ہمزہ
کو ما قبل حرف میں بدل کر دونوں کا ادغام کر سکتے ہیں
جیسے نَبَاءٌ سے فَعِیْل کے وزن پر صفت مشبہ نَبِیْءٌ اور
بعض قراءت میں نَبِیٌّ پڑھا جاتا ہے

۶۶.۱۰ حسب کورس بالا کو ملاحظہ کیجئے آپ کو دیئے گئے
لفظ کی صرف صغیر کرنی ہے جس میں اسکی وضاحت کیلئے
معجم ذیل میں لفظ ا م ن کی ثلاثی مجرد اور باب افعال سے
صرف صغیر دے رہے ہیں۔ اس کی پہلی لائن میں لفظ کی
اصلی شکل اور دوسری لائن میں تبدیل شدہ شکل دی گئی
ہے دوسری لائن میں جو اشارے دیے گئے ہیں ان کی وضاحت
درج ذیل ہے

(ل) - لازمی تبدیلی ، (ج) جائز یعنی اختیاری تبدیلی (×) - تبدیلی نہیں ہوئی

## صرف صغیر

| باب | ماضی | مضارع | فعل امر | اسم الفاعل | اسم المفعول | مصدر |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | امن | یامن | ائمن | امن | مامون | امن |
| ثلاثی مجرد | × | یامن (ج) | ایمن (ل) | × | مامون (ج) | × |
| | اامن | یومن | اامن | مومن | مومن | اامان |
| باب افعال | آمن (ل) | یومن (ج) | آمن (ل) | مومن (ج) | مومن (ج) | ایمان (ل) |





111

AUGUST

| F | S | S | M | T | W | T |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 30 | 31 | | | | | 1 |
| 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 |
| 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 |
| 16 | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 |
| 23 | 24 | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 |

12 FRIDAY JULY 1996

۲۵ صفر ۱۴۱۷ھ

EX. NO. 62

ثلاثی مجرد ابواب مزید فیہ سے (باب انفعال کے سوا) الف کی
صرف صغیر اور بڑی گردان مثال کے مطابق کریں۔ یہ لفظ مختلف
ابواب میں جن معنی میں استعمال ہوتا ہے وہ نیچے دیئے جا رہے
ہیں

أَلِفَ (س) أَلْفًا۔ مانوس ہونا۔ محبت کرنا (افعال) مانوس کرنا، خوگر بنانا
تفعیل۔ جمع کرنا۔ اکٹھا کرنا۔ (مفاعلہ) باہم محبت کرنا۔ الفت کرنا
تفعّل۔ اکٹھا ہونا۔ تفاعل۔ اکٹھا ہونا۔ افتعال: متحد ہونا
استفعال۔ الفت چاہنا

أَلِفَ يَأْلَفُ أَلْفًا أَلِفْ مَأْلُوْفٌ

أَلَّفَ يُؤَلِّفُ تَأْلِيْفًا أَلِّفْ مُؤَلِّفٌ مُؤَلَّفٌ

آلَفَ يُآلِفُ مُآلَفَةً آلِفْ مُآلِفٌ مُآلَفٌ

تَأَلَّفَ يَتَأَلَّفُ تَأَلُّفًا تَأَلَّفْ مُتَأَلِّفٌ مُتَأَلَّفٌ

إِئْتَلَفَ يَأْتَلِفُ إِئْتِلَافًا إِئْتَلِفْ مُؤْتَلِفٌ مُؤْتَلَفٌ

إِسْتَأْلَفَ يَسْتَأْلِفُ إِسْتِئْلَافًا إِسْتَأْلِفْ مُسْتَأْلِفٌ مُسْتَأْلَفٌ



## مہموز (حصہ دوم)

**٤٧** آپ نے گذشتہ سبق میں مہموز کے قواعد پڑھ لیے اور کوشش بھی کی ہے اب اس سبق میں مہموز کے متعلق کچھ مزید باتیں سمجھنی ہیں

**٤٧:٢** مہموز الفاء کے تین افعال یہ ہیں: اَمَرَ (ن) = حکم دینا، اَکَلَ (ن) = کھانا اور اَخَذَ (ن) = پکڑنا۔ ان کے فعل امر کے اصل صیغے بالترتیب اُؤْمُرْ، اُؤْکُلْ اور اُؤْخُذْ ہونا چاہیے تھا لیکن اہل زبان ثلاثی مجرد کے صرف ان تین افعال کے فعل امر حاضر کا صیغہ خلاف قاعدہ علی الترتیب مُرْ، کُلْ اور خُذْ استعمال کرتے ہیں

**٤٧:٣** لفظ اَخَذَ کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ یہ باب افتعال میں بھی خلاف قاعدہ استعمال ہوتا ہے جس کی وجہ سے اس کی اصلی شکل اِئْتَخَذَ، یَأْتَخِذُ، اِئْتِخَاذًا بنتی ہے جیسے قواعد کے مطابق تبدیل ہو کر اِیْتَخَذَ، یَأْتَخِذُ، اِیْتِخَاذًا ہونا چاہیے تھا لیکن اہل زبان اس خاص فعل میں "ء" کو "ت" میں بدل کر افتعال کی "ت" میں ادغام کر دیتے ہیں یعنی اِئْتَخَذَ سے اِتْتَخَذَ پھر اِتَّخَذَ اسی طرح مضارع یَأْتَخِذُ سے یَتْتَخِذُ پھر یَتَّخِذُ اور مصدر اِئْتِخَاذٌ سے اِتْتِخَاذٌ پھر اِتِّخَاذٌ بنا کر (بنا بنایا) استعمال ہوتا ہے۔ قرآن مجید میں مذکورہ تینوں افعال کے فعل امر حاضر کی بدلی ہوئی شکل یعنی مُرْ، کُلْ، خُذْ اور اِتَّخَذَ سے مختلف صیغوں کا قرآن کریم میں بکثرت اور بتکرار استعمال ہوئے ہیں

**٤٧:٤** مہموز العین میں ایک لفظ سَأَلَ کے متعلق بھی کچھ باتیں ذہن نشین کر لیں۔ اس کے مضارع کی اصلی شکل یَسْأَلُ بنتی ہے اور زیادہ تر یہی استعمال ہوتی ہے لیکن کبھی کبھی اسے خلاف قاعدہ یَسَلُ بھی استعمال کرتے ہیں اسی طرح اس کے فعل امر کی اصلی شکل اِسْأَلْ بنتی ہے۔ یہ اگر جملے کے درمیان آئے تو زیادہ تر اسی طرح استعمال ہوتی ہے۔ لیکن اگر کبھی جملے کے شروع میں آئے تو یہ شکل استعمال ہوتا ہے جیسے سَلْ بَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ

**٤٧:٥** مہموز الفاء کے جن صیغوں میں ہمزہ اصلیہ یعنی فاء کلمہ کا ہمزہ اپنے ماقبل ہمزہ الوصل کی حرکت کی بناء پر لازمی قاعدہ کے تحت "و" یا "ی" میں تبدیل ہو جاتا ہے ایسے صیغوں سے قبل اگر کوئی

آگے ملانے والا حرف مثلاً "وَ" - "فَ" - "ثُمَّ" وغیرہ آجائے تو بدلی ہوئی "وٗ" یا "یٗ" کی جگہ ہمزہ واپس آجاتا ہے اور ماقبل سے ملا کر پڑھا جاتا ہے اور ہمزۃ الوصل صامت ہو جاتا ہے۔ بلکہ اکثر لکھنے میں بھی گرا دیا جاتا ہے جیسے امر باب افتعال میں قاعدہ کے تحت اِیْتَمِرْ (مشورہ کر/ ساز باز کر) بنا تھا اسے وَأْتَمِرْ لکھا اور پڑھا جائے گا اسی طرح اِیْذَنْ کا فعل امر اِئْذَنْ بنا تھا یہ فَأْذَنْ ہو گا (اجازت دو) مثالوں میں ہمزہ اصلیہ واپس آجاتا ہے اور ہمزۃ الوصل لکھنے میں گر گیا ہے بلکہ ایسی صورت میں فعل امر "مُرْ" (حکم کر) ہمزہ اصلیہ بھی گر جاتا ہے اور رہ وا "مُرْ" ہو جاتا ہے یعنی "کُلْ" اور "خُذْ" کا ہمزہ اصلیہ واپس نہیں لوٹتا ہے اور ان کو "وَکُلْ" اور "وَخُذْ" ہی پڑھتے ہیں

أ + الْ / ہمزۃ الوصل : آ

**٦٧:٦** ہمزہ استفہام (جو کہ ہمزۃ القطع ہوتا ہے) کے بعد اگر کوئی معرف باللام اسم آجائے تو ایسی صورت میں ہمزہ استفہام کو دراز پڑھتے ہیں جیسے أَالرَّجُلُ (کیا مرد) کو آلرَّجُلُ لکھا اور بولا جائے گا۔ اسی طرح أَاللّٰہُ (کیا اللہ) کو آللّٰہُ، أَالذَّكَرَيْنِ (کیا دو نر جانور) کو آلذَّكَرَيْنِ اور أَالْئٰنَ کو آلْئٰنَ قرآن کریم میں لکھا گیا ہے

**٦٧:٧** دوسری صورت یہ ہے کہ ہمزۂ استفہام کے بعد ہمزۃ الوصل سے شروع ہونے والا کوئی فعل اگر آجائے تو مثلاً باب افتعال، استفعال وغیرہ کا کوئی صیغہ آجائے تو ایسی صورت میں صرف ہمزہ استفہام پڑھا جاتا ہے اور ہمزۃ الوصل پڑھنے اور لکھنے دونوں میں گرا دیا جاتا ہے جیسے أَاِتَّخَذْتُمْ (کیا تم لوگوں نے بنا لیا) کو أَتَّخَذْتُمْ لکھا اور بولا جائے گا اسی طرح أَاِسْتَكْبَرْتَ (کیا تو نے تکبر کیا) کو أَسْتَكْبَرْتَ اور أَاِسْتَغْفَرْتَ (کیا تو نے بخشش مانگی) کو أَسْتَغْفَرْتَ لکھا اور بولا جائے گا

**٦٧:٨** ہمزہ استفہام کی مذکورہ بالا دونوں صورت حال کے متعلق یہ بات ذہن نشین کر لیں کہ پرانی تبدیلی والے قاعدے کا اطلاق نہیں ہوتا ہے۔ اس قاعدے کی دو شرائط ہیں جو کہ مذکورہ صورت حال میں موجود نہیں ہیں۔ پرانے قاعدہ کی پہلی شرط یہ ہے کہ ایک ہی لفظ میں دو ہمزہ اکٹھے ہوں۔ مذکورہ بالا

Page No. 114 & 115 are not Existed.



۲۸ صفر ۱۴۱۷ھ

MONDAY

JULY 1996

15

JULY

| F | S | S | M | T | W | T |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | 1 | 2 | 3 | 4 |
| 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 |
| 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | 31 | |

صورت حال میں ہمزہ استفہام متعلقہ لفظ کا حرف نہیں ہوتا
ہے۔ اس لیے یہ شرط پوری نہیں ہوتی۔ دوسری شرط یہ
ہے کہ دوسرا ہمزہ ساکن ہے۔ مذکورہ بالا صورت حال میں ہمزہ
ابو صلب متحرک ہوتا ہے اس لیے دوسری شرط بھی پوری
نہیں ہوتی ہے۔ اس لیے مذکورہ تبدیلیوں کو الگ الگ لکھا
گیا ہے

EX. NO. 63

مندرجہ ذیل قرآنی عبارتوں میں

(i) معمول تلاش کرکے ان کے اسماء و افعال کی اقسام مادہ اور باب صیغہ بتائیں

(ii) ان کی اعرابی حالت اور اسکی وجہ بتائیں

(iii) مکمل عبارت کا ترجمہ کریں

(1) وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّقُوْلُ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَبِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَمَا هُمْ بِمُؤْمِنِيْنَ ۔

اٰمَنَّا :- مادہ اسکا ہے ا م ن ہے اٰمَنَّا باب افعال سے جمع متکلم کا صیغہ ماضی معروف کا اٰمَنَّا ہے

اعرابی حالت اور اسکی وجہ :- ہمزہ ساکن بعد ساکنہ متحرک اپنے ما قبل کی حرکت موافق بدل جاتی ہے۔ دوسری طور پر اٰمَنَّا فعل اپنے ما بعد عبارت سے ملکر مفعول واقع ہو رہا ہے يَقُوْلُ کیلئے

بِمُؤْمِنِيْنَ :- مُؤْمِنٌ کا مادہ اَمِنَ ہے اور یہ باب افعال سے اسم فاعل ہے اسم فاعل میں تبدیلی جائز ہے لازم نہیں ہے اعرابی حالت جری میں ہے با حرف کیلئے مجرور واقع ہو رہا ہے

اور لوگوں میں سے بعض کہتے ہیں کہ ہم ایمان لائے اللہ تعالیٰ پر اور روز آخرت پر حالانکہ وہ مومن نہیں ہیں

(2) يٰاٰدَمُ اسْكُنْ اَنْتَ وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ وَكُلَا مِنْهَا ۔

وہ کہنے لگے کیا تم نے ہمیں مذاق بنایا ہے

⑥ وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ اٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ
قَالُوْا نُؤْمِنُ بِمَآ اُنْزِلَ عَلَيْنَا ۝

اٰمِنُوْا مادہ اسکا اَمِنَ ہے اٰمِنُوْا یہ جمع
مذکر امر حاضر معروف ہے از باب افعال ہے اور اصل
میں مہموز الفاء ہے نفی فا کلمہ کی جگہ ہمزہ ہے
نُؤْمِنُ مادہ اَمِنَ ہے نُؤْمِنُ جمع متکلم مضارع معروف از باب افعال ہے مہموز الفاء ہے

اور جب ان سے کہا جائے ایمان لاؤ اس پر جو ہمیں کو
اللہ تعالیٰ نے نازل فرمایا تو کہتے ہیں ہم ایمان
لاتے ہیں اس پر جو ہماری طرف اتاری گئی ہے

⑦ وَقَالُوا اتَّخَذَ اللّٰهُ وَلَدًا

اتَّخَذَ مادہ اسکا اَخَذَ ہے اتَّخَذَ ماضی کا
واحد مذکر غائب ہے هفت اقسام میں مہموز الفاء

اور کہنے لگے کہ اللہ تعالیٰ کا لڑکا ہے

⑧ فَمَنْ تَعَجَّلَ فِيْ يَوْمَيْنِ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ وَمَنْ
تَاَخَّرَ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ

اِثْمَ مادہ اسکا اَثِمَ ہے اِثْمَ مصدر ہے
حالت نصبی میں ہے کیونکہ لائے نفی جنس کیلئے
اسم ہے اور هفت اقسام میں مہموز الفاء ہے

پس جو جلدی کرے دو دنوں میں اس پر کوئی گناہ نہیں ہے
اور جو کوئی دو دنوں میں تاخیر کرے اس پر بھی کوئی گناہ نہیں

| JULY | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| F | S | S | M | T | W | T |
| | | | 1 | 2 | 3 | 4 |
| 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 |
| 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 |
| 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | 31 | |

(۹) اَیَاْمُرُكُم بِالْكُفْرِ بَعْدَ اِذْ اَنْتُم مُّسْلِمُوْنَ

یَاْمُرُ ـ اسکا مادہ اَمَرَ ہے یَاْمُرُ
صیغہ واحد مذکر غائب مضارع معروف ہفت اقسام
میں مہموز الفاء ہے

کیا تمہارے اسلام لانے کے بعد تم کو کفر کرنے کا حکم
دیتے ہیں

(۱۰) فَاِنْ اٰنَسْتُم مِّنْهُم رُشْدًا فَادْفَعُوا
اِلَیْهِم اَمْوَالَهُم ۔

اٰنَسْتُم ۔ صیغہ جمع مذکر حاضر ماضی معروف از باب افعال
اصل مادہ اسکا اَنِسَ ہے اور یہ ہفت اقسام
میں مہموز الفاء ہے

پس اگر تم ان کی طرف سے سمجھ میں ھوشی ہدایت کا
پس تم لوٹا دو ان کی طرف ان کا مال

(۱۱) فَلَا تَتَّخِذُوْا مِنْهُم اَوْلِیَاءَ حَتّٰی یُهَاجِرُوْا
فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ

تَتَّخِذُوْا صیغہ جمع مذکر حاضر مضارع معروف
از باب افتعال اصل مادہ بھ اَخَذَ ہے
مہموز الفاء میں سے ہے

پس تم مت بناؤ ان میں سے دوست یہاں تک
کہ وہ ہجرت کریں اللہ تعالی کے راستے میں

